ایسے فاضل اجل و عالم بے بدل کا جواب کون دے سکیگا آپ کے مختلف مواد کے اختلاط سے تو بیڈھب استنباط پیدا ہو کر سمیت مین زہر مار سے بھی پار جانا چاہتا ہو اوسکی اصلاح تو انھین کے اوستاد کی منقول عبارت ضمن علامت مین گذر چکی ہو لنضارۃ نظر اقدس کیلئے دوبارہ تحریر کرتا ہون جو ابریز کے صـ۲۵ سے تحریر فرمائی ہو واعظم الارواح علما و اقواها نظرا روحه علیه الصلوة والسلام لانها یعسوب الارواح فهی مطلعة علی جمیع ما فی العالم کما سبق دفعة واحدة من غیر ترتیب ولا تدریج ثم لما وقع الاصطحاب بینها و بین ذاته الطاهرة صلی الله علیه وسلم امدتها بعدم الغفلة حتی صارت الذات مطلعة علی جمیع ما فی العالم مع عدم طوق الغفلة لها فی ذلك لكن الاطلاع لیس مثل الاطلاع فان اطلاع الروح دفعة واحدة من غیر ترتیب واطلاع الذات علی سبیل التدریج والترتیب الخ حضور والا اس قسم کے اجتہاد کا خون ناحق تو تب ہی بہانا تھا کہ ان قصص کے ماتقدم زمانہ مین ذات شریف کو حصول علم کلی کا کوئی مدعی ہوتا اتا حالت فقدان مین تو ایسا خیال ژاژ خائی اور ہرزہ سرائی ہے یا بادپیمائی نہین تو بلاریب خودنمائی ہے ❊

## گیارہوان شبہ حدیث تلقیح پر ہے

عمدۃ المخالفین امام مسجد مولین مولوی عبد الحی صاحب اپنے نضرۃ النعیم کے صـ۲ پر تحریر فرماتے ہین واما الاحادیث التی یستدل بها علی نفی علم جمیع المغیبات له صلعم فمنها الخ صـ۳ ومنها ما روی مسلم عن رافع ابن خدیج قال قدم نبی الله صلعم المدینة وهم یابرون النخل فقال ما تصنعون قالوا کنا نصنعه قال لعلکم

لو لم تفعلوا كان خيرا فتركوه فنقصت قال فذكروا له ذلك فقال انما انا بشر اذا امرتكم
بشئ من امر دينكم فخذوا به واذا امرتكم بشئ من رای فانما انا بشر فقال العلامة
القاری ای فليس لی اطلاع علی المغيبات وانما ذلك شئ قلت بحسب الظن لشهوده
اذ ذاك الی مسبب الاسباب واستغراقی فی عجائب قدرته وغرائب قوته التی
لا تتوقف علی سبب انتہی بحروفہ *

**اقول** اسکا جواب محدث دہلوی کے **اشعة اللمعات ترجمة المشکوٰة** ص۳۵۸
سے ہر چند ہو سکتا ہے جسکو صـ۱۳۹ پر بعد ایک تقریر دلپذیر کے تحریر فرماتے ہیں والا آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم داناست از ہمہ در ہمہ کارہای دنیا و آخرت انتہی اما زیادہ توضیح کی
خاطر کسیقدر یہاں اور بھی کچھ لکھے دیتے ہیں فاضل مدراسی **فصل الخطاب**
میں علامہ قیصری سے نقل کرتے ہیں ولا یعزب عن علمہ مثقال ذرة فی الارض
ولا فی السماء من حیث مرتبتہ وانکان یقول انتم اعلم بامور دنیاکم من حیث
بشریتہ انتہی ہر چند خاص حیثیت بشری سے جو کلام آپ کا ہے اسے آپ کے باقی
حیثیات سے بھی متعلق جاننا جہالت ہے کیا ضلالت سے خالی نہیں ہے تفسیر حسینی سورہ
مریم کے ابتدا میں ہے کہ نبی برگزیدہ کیلئے تین صورتیں ہیں اول بشری جیسا کہ فرمایا
انما انا بشر مثلکم دوسری ملکی جو ارشاد کیا انی لست کاحدکم تیسری حقی جہاں فرمایا
ہو کہ لی مع اللہ وقت لا یسعنی فیہ ملك مقرب ولا نبی مرسل الخ پھر اس سے قطع
نظر کرکے صورت بشری ہی میں من حیث البشریة آپ کے فرمودہ کا مطلب اصلا وہ
نہیں ہے جو مخالفین نے تراشا ہے **علی قاری کی شرح شفاء شریف** جلد ا
صـ۲۲ میں ہے فصل ( ومن معجزاته الباهرة ) ای اياته الظاهرة ما جمعه الله

لہ من المعارف) ای الجزئیۃ (والعلوم) ای الکلیۃ والمدرکات الظنیۃ والیقینیۃ و

الاسرار الباطنۃ والانوار الظاھرۃ (وخصہ) من الاطلاع علی جمیع مصالح الدینا

والدین) ای ماینتم بہ اصلاح الامور الدنیویۃ والاخرویۃ واستشکل بانہ صلی اللہ

علیہ وسلم وجد الانصار یلقحون النخل فقال لو ترکتموہ فلم یخرج شیئا اوخرج شیصا

فقال انتم اعلم بامر دینیاکم واجیب بانہ کان ظنا منہ لا وحیا وقال الشیخ سیدی محمد

السنوسی اراد ان یحملھم علی خرق العوائد فی ذلک الی باب التوکل واما ھناک فلم یمتثلوا

فقال انتم اعرف بدنیاکم ولو امتثلوا وتحملوا فی سنۃ او سنتین لکفوا امر ھذہ المحنۃ انتھی

وھو فی غایۃ اللطافۃ انتھی **خفاجی نے نسیم الریاض** مین بعد نقل کرنے کلام

سنوسی کے گویون کہا کہ وھو فی غایۃ الحسن لمن تاملہ [۳۶۱] اتنا فاری صاحب کلام سنوسی کو

محتاج تامل بھی جانتے نہین مین جو فرمارہے ہین وھو فی غایۃ اللطافۃ اتناہی فرماکر خاموش

نہین رہے اور اسی شرح مین جلد ۲ صفحہ ۳۳۳ پر تحریر فرمادیا کہ [۳۶۲] وعندی انہ علیہ الصلوۃ والسلام

اصاب فی ذلک الظن ولو ثبتوا علی کلامہ لفاقوا فی الفن ولارتفع عنھم کلفۃ المعالجۃ

فانما وقع التغیر حسب جریان العادۃ الاتری ان من تعود باکل شی اوشربہ یتفقدہ

فی وقتہ واذا لم یجدہ یتغیر عن حالہ فلو صبروا علی نقصان سنۃ او سنتین لرجع النخیل

الی حالہ الاول وربما کان یزید علی قدرہ المعمول وفی القصۃ اشارۃ الی التوکل وعدم

المبالغۃ فی الاسباب وغفل عنہ ارباب المعالجۃ من الاصحاب واللہ اعلم بالصواب

انتھی ھذا ولنعم ماقیل۔

| | |
|---|---|
| چون نداری کمال فضل آن بہ | کہ زبان در دہان نگہداری |
| آدمی را زبان فضیحہ کند | جوز بے مغز را سبکساری |

نسأل الله السلامة عما یوجب الندامة والملامة

## بارهوان شبہ حدیث قام فینا مقاما فما ترک فی مقامہ ذلک الی قیام الساعة الحدیث پر ہے

امام المنکرین غلام محمد کے ازالہ کے صہ پر ہو بیان ہے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وعظ فرماتے تھے یا خطبہ پڑھتے تھے اور یہ تو ہر کوئی جانتا ہو کہ وعظ مین نصائح رقاق اور متعلقات امور دین بیان کیا جاتا ہے یہ نہین بیان کیا جاتا کہ فلان شہر مین اتنے مکان ہونگے جنمین اتنی اینٹ ہونگی اتنا چونہ اتنی بالو اتنے درخت فلان سال اتنے گیہون اور فلان سال اتنے اور اتنا باجرہ اور اتنے جوار وغیر ذلک لا تعد ولا تحصی اگر ایک ہی شہر کے جزئیات نہین نہین اگر ایک ہی مکان کے جزئیات بیان کئے جائین تو ایک زمانہ چاہئے اور دنیا بھر کے جزئیات کے بیان کو تو غیر متناہی زمانہ چاہئے اور بیان موضوعہ خطبہ سے باہر ہو جاوے الخ صہ

**اقول** پھر اسی قسم کے ہفوات عمدة المخالفین نے بھی نصرة النعیم مین داخل کردئے ہین جس سے انکے عقیدہ کی پوری جانچ ہو سکتی ہو اور ہم بوضاحت تمام ثابت کر آئے ہین کہ گیہون باجرہ تو کیا ذرہ ذرہ بھر بھی لوح محفوظ مین ہو اور وہ لوح آپ کے علم کا ایک حرف ہو جسکے بعض کی خبر آپنے صحابہ کو دی ہو محقق دہلوی مدارج شریف صہ۴۶۳ مین ارشاد فرماتے ہین وازانجملہ آنست کہ ہرچہ در دنیا ہست از زمان آدم تا اوان نفخہ اولی برو منکشف ساختند تا ہمہ احوال را از اول تا آخر معلوم کردہ یاران خود را نیز از بعضی ازان خبر داد انتہی اور اوپر علامت ۱۲۲ مین قول راہب کا ثمرہ فی کرة گذرچکا ہو جسے

علامہ ابن حجر نے علوم موروثہ من الانبیاء سے وارد یا ہو یہ تمام برطرف رکھکر طارق ابن شہاب کی حدیث ملاحظہ فرمائے قال سمعت عمر یقول قام فینا النبی صلی اللہ علیہ وسلم مقاما فاخبرنا عن بدئ الخلق حتی دخل اھل الجنۃ منازلھم واھل النار منازلھم حفظ ذلک من حفظہ ونسیہ من نسیہ رواہ البخاری علامت ۱۶۱ و ۱۶۲ ہیں کہ موصوف مولوی احمد علی والی بخاری ص ۴۵۳ پر خیر جاری اور کواکب الدراری سے ہوتا ۳۶۴ والغرض انہ اخبر عن المبدئ والمعاش والمعاد جمیعا قال الطیبی دل ذلک علی انہ اخبر عن جمیع احوال المخلوقات انتہی **ارشاد الساری** جلد ۵ ص ۲۰۱ مین ہو دل ذلک علی انہ اخبر بجمیع احوال المخلوقات انتہی **مرقاۃ المفاتیح** باب بدء الخلق مین اسی حدیث کے تحت مین ۳۶۵ ہے قال العسقلانی اخبرنا عن المبدء شیئا بعد شئی الی ان انتہی الاخبار عن حال الاستقرار فی الجنۃ والنار ودل ذلک علی انہ اخبر فی المجلس الواحد بجمیع احوال المخلوقات ۳۶۶ انتہی پھر **عمدۃ القاری** جلد ۷ ص ۲۱۴ مین ہو فیہ دلالۃ علی انہ اخبر فی المجلس الواحد ۳۶۷ بجمیع احوال المخلوقات من ابتدائھا الی انتہائھا وفی ایراد ذلک کلہ فی مجلس واحد امر عظیم من خوارق العادۃ کیف وقد اعطی مع ذلک جوامع الکلم صلی اللہ علیہ وسلم انتہی اور **مرقاۃ** باب المعجزات مین عمرو بن اخطب کی حدیث فاخبرنا بما ھو کائن الی یوم القیمۃ کی شرح مین علی قاری فرماتے ہین ای مجملا ومفصلا ففیہ الاعجاز اکثر انتہی ۳۶۸

یہ ارشاد نبوی ہے خطبہ عبد الحی نہین ہے جسمین خیالات ملحدانہ کو مساغ ہو سکے اور یہ جو کہا کہ پھر دنیا بھر کے جزئیات کے بیان کو تو غیر متناہی زمانہ چاہیے بڑی جرأت کیا کی بیحیائی ہے اور نصوص شرعیہ سے گویا درپردہ انکار کرنا ہو اور کاروبار انبیاء کو اپنے حالات ابتر سے مقائسہ کرنا ہو جو جبلی و دیرینہ بیدینون کا ہو ؎

مشکوۃ المصابیح میں ہو (۴۹۹) عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال خفف علی داؤد القران فکان یامر بدوابہ فتسرج فیقراء القرآن قبل ان
تسرج دوابہ رواہ البخاری مرقاۃ المفاتیح جلد ۵ ص ۳۴۳ میں علی قاری
رحمہ الباری تحریر فرماتے ہیں قال التوربشتی یرید بالقران الزبور وانما قال لہ القرآن
لانہ قصد اعجازہ من طریق القرأۃ وقد دل الحدیث علی ان اللہ تعالیٰ یطوی الزمان
لمن یشاء من عبادہ کما یطوی المکان لھم وھذا باب لاسبیل الی ادراکہ الا بالفیض
الربانی قلت حاصلہ انہ من خرق العادات علی اختلاف فی انہ بسط للزمان او طی للسان
والاول اظہر وقد حصل لنبینا صلی اللہ علیہ وسلم فی لیلۃ الاسراء ھذا المعنی علی الوجہ
الاکمل فی المبنی من الجمع بین طی المکان وبسط الزمان بحسب السمع واللسان فی قلیل
من الآن ولاتباعہ ایضا وقع حظ من ھذا الشان علی ما حکی ان علیا کرم اللہ وجہہ کان
یبتدئ القرآن من ابتداء قصد رکوبہ مع تحقق المبانی وتفہم المعانی ویختمہ حین وضع
قدمہ فی رکابہ الثانی وقد نقل مولانا نور الدین عبد الرحمٰن الجامی قدس سرہ السامی
فی کتاب نفحات الانس فی حضرات القدس عن بعض المشائخ انہ قرء القرآن حین
استلم الحجر الاسود والرکن الاسعد الی حین وصول محاذات باب الکعبۃ الشریفۃ والقبلۃ
المنیفۃ وقد سمعہ ابن الشیخ شہاب الدین السہروردی منہ کلمۃ کلمۃ وحرفا حرفا
من اولہ الی اخرہ قدس اللہ اسرارھم ونفعنا ببرکۃ انوارھم انتہی اور اس سے
بھی زیادہ حیرت انگیز یہ بات ہے مولانا مرحوم عبد الرؤف صاحب تفسیر روفی
نے اپنی کتاب مرغوب القلوب فی معراج المحبوب کے ص ۱۲۱ پر تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت
علاؤ الدین سمنانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کہا ہے کہ اکثر میں بعد نماز صبح کے اذکار سے

فارغ ہو کر مراقبہ کرتا ہوں اور اس عالم میں سے نکل کر اور ہی عالم میں جاتا ہوں وہاں سو سو
برس ہزار ہزار سال مشغول بعبادت رہتا ہوں ہر سال تین سو ساٹھ روز گذارتا ہوں
ہر دن پانچ وقت نماز پڑھتا ہوں ہر سال ایک ماہ رمضان کے روزے رکھتا ہوں اور
ادای سنن اور اداب موافق وظیفے اپنے کے بجالاتا ہوں پھر جب مراقبہ سے سر اوٹھاتا ہوں
تو آفتاب طلوع ہوتا ہو نماز اشراق کی یہاں ادا کرتا ہوں انتہی ؛

امام المنکرین **غلام محمد** کے مستند مولوی **عبد الحی** صاحب اقامۃ الحجۃ صفحہ ۱۶
میں تحریر کرتے ہیں فانقلت بعض المجاھدات مما لا یعقل وقوعها کثمان ختمات فی
یوم ولیلۃ وکاداء الف رکعۃ فی لیلۃ ونحو ذلک قلت وقوع مثل ھذا وان استبعد
من العوام لکن لا یستبعد ذلک من اھل اللہ تعالی فانھم اعطوا من ربھم
قوۃ ملکیۃ وصلوبھا الی ھذہ الصفات لا ینکرہ الا من ینکر صدور الکرامات
وخوارق العادات انتہی ؛

## تیرھواں شبہ آیۃ ومنھم من لم نقصص علیک پر ہے

**غلام محمد** کے ہمخیال مولوی محمد گجراتی کتب فروش نے استغناء کے صفحہ ۳ پر
تحریر کیا ہے قولہ تعالی ولقد ارسلنا رسلا من قبلک منھم من قصصنا علیک
ومنھم من نقصص علیک یعنے بعض رسل کا قصہ ہمنے بیان کیا اور بعض کا نہیں
کیا پس بیشک جنکا قصہ اللہ سبحانہ نے حضرت پر نہیں اوتارا وہ غیر معلوم رہا پس
جمیع جزئیات کا علم نہوا ؛

**اقول مشکوٰۃ المصابیح** بلب بدء الخلق وذکر الانبیا میں ہو ۳۴۳ عن ابی ذر

قال قلت یارسول اللہ ای الانبیاء کان اول قال آدم قلت یارسول اللہ ونبی کان قال

نعم نبی مکلم قلت یارسول اللہ کم المرسلون قال ثلثمائۃ وبضعۃ عشر جما غفیرا وفی

روایۃ عن ابی امامۃ قال ابوذر قلت یارسول اللہ کم وفاء عدۃ الانبیاء قال مائۃ

الف واربعۃ وعشرون الفا الرسل من ذلک ثلثمائۃ وخمسۃ عشر جما غفیرا رواہ

احمد ملا علی قاری رحمۃ الباری **مرقاۃ المفاتیح** جلد اص۵ میں تحریر فرماتے

ہیں وھذا لاینافی قولہ تعالٰی ولقد ارسلنا رسلا من قبلک منہم من قصصنا علیک

ومنہم من لم نقصص علیک لان المنفی ھو التفصیل والثابت ھو الاجمال او

المنفی مقید بالوحی الجلی والثبوت متحقق بالوحی الخفی انتہی اور اوسی میں حدیث

مذکور کے اخیر میں ہو العدد فی الحدیث وانکان مجزوما بہ لکنہ لیس بمقطوع فیجب الایمان

بالانبیاء والمرسلون مجملا من غیر حصر فی عدد لئلا یخرج احد منہم ولا یدخل

احد من غیرھم فیہم انتہی ٭

**تفسیر روح البیان** میں ہے قال النیشابوری کان الاسم الشریف

اربعۃ لحرف لیوافق اسم اللہ تعالٰی کما ان محمد رسول اللہ اثنا عشر حرفا مثل

لا الہ الا اللہ وھو من الاسرار المناسبۃ الخ ومحمد باعتبار البسط لا بحساب

ابجد ثلثمائۃ وثلثۃ عشر مثل عدد المرسلین فانک اذا اخذت فی بسط المیمن المیم

المدغم م ی م ح دال یظہر لک العدد المذکور انتہی باقی کی تحقیق کتاب

الابریز وغیرہ میں ملاحظہ فرمادیں فقط ٭

**الیواقیت والجواہر** جلد ۲ ص۵۹ میں امام شعرانی رحمہ اللہ تعالٰی ارشاد

فرماتے ہیں فہل ابلیس یجھل شیئا من شرایع الانبیاء علیہم السلام فالجواب

ھو عالم بھا کلھا علی الکمال لیوسوس للناس بضد ما امرت الانبیاء بہ ولولا علمہ بھا لو بما التبس علیہ الامر فامر الناس بما امرت بہ الرسل و ذلک لا یصح منہ انتہیٰ اس سے ظاہر ہو کہ جب شرایع انبیا و رسل کو لعین جانتا ہی تو اصحاب شرایع کو بھی ضرور پہچانتا ہو اب انھین اگر نبی کریم نجانین تو معاذ اللہ آپ کا علم شیطان کے علم سے کم قرار پائیگا جسکے عمائد وہابیہ قائل ہین وھذا ما لا یستطاع تحریرہ ولا یباح تقریرہ مع فقدان فائدۃ الامتنان فی قول السبحان و علمک ما لم تکن تعلم وکان فضل اللہ علیک عظیما ✤

## چودھوان شبہ آیۃ وما علمناہ الشعر پر ہے

قد اخبرنی من اثق بہ کہ بمبئی کے ایک کلدار مجتہد صاحب نے ایک نیا شبہ اپنے اجتہاد خانہ زاد سے یون ایجاد کیا ہو کہ کلام مجید مین ہو وما علمناہ الشعر وما ینبغی لہ یعنے فن شاعری ایک ایسی شئ ہو جسکی تعلیم رسول کریم کو نہین ہے پھر آپ کل شئے کے علیم نہین ہین ✤

**اقول** قربان ایسے فزیندہ تسخیر کے اور صدقہ ایسی لکیر کے فقیر کی تقریر کے جسکا اجتہاد اس درجہ پہونچ گیا اور میڈیکل افاسرہ نے ابھی تلک ایسے مطلق العنان چھوڑ رکھا ہو کسی پاگل خانہ مین تو حوالے کرکے زیر علاج رکھا نہین لیکن اسکے رگ جان پر بغرض اخراج دم فاسد ایک آدھ نشتر بھی مارا نہین دیا خدا خیر کرے آثار و علامات تو روی ہین اگر بچ بھی گئے تو منہ مین بواسیر پیدا ہوئے بغیر رہے تو جعفر زٹلی کا ذمہ ہے ✤

فی الجملہ اس یا وہ گو ہرزہ سرا کو ابھی تلک اتنا بھی معلوم نہین ہو کہ شئ کا معنی مشئی وجود ہو جو ماہرین فن پر ظاہر و مبرہن ہو اور مادہ شعر گوئی نبی کریم مین قبیل مالا ینبغی لہ سے منصوص ہو پھر اسکے ایجاد سے نبی مین مشیت کو تعلق نہین تو معدوم محال ہو اور معدوم محال شئ نہین ہو اور آپ تو کل شئ کے علیم ہین فقط ✣

## پندرہوان شبہ واللہ لا ادری ما یفعل بی ولا بکم پر ہے

نام کے علماء حنفیہ کے فتوے در مسئلہ غیب کے ذیل مین فقیر محمد حسین نے لکھا ہو بخاری شریف کی حدیث ہے واللہ لا ادری واللہ لا ادری وانا رسول اللہ ما یفعل بی ولا بکم اس حدیث کی شرح مین جناب شیخ المحدثین معتمد الکل حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی یون فرماتے ہین والحاصل انہ یرید نفی علم الغیب عن نفسہ صلی اللہ علیہ وسلم وانہ لیس بمطلع علیہ وانہ غیر واقف ولا مطلع علی المقدور لہ ولا لغیرہ والمکنون من امرہ وامر غیرہ انتہی ✣

## الجواب

اس قسم کے شبہات فقیر محمد حسین کے اختراعی اور خانہ ساز نہین یہ تو ایک پرانا مش ہو مگر ایمان کے قطع و برید کا جسے نجدی پیرزادہ یعنے محمد بن عبد الوہاب اپنی کتاب التوحید مین لکھ گیا ہو وعن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الصحیح واللہ لا ادری وانا رسول اللہ ما یفعل بی ولا بکم فھذا الحدیث صریح فی انہ کان لا یعلم اما خاتمۃ فی حال حیاتہ فکیف یعلم حال تلک المشرکین بعد مماتہ انتہی مگر چونکہ اسکا جواب

مفصلاً تقدیس الوکیل مین صفحہ ۱۶۹ سے تا صفحہ ۱۸۲ بما لامزید علیہ آچکا ہو اور ایک عمدہ جواب آیندہ ضمیمہ فتوحات مین مجدد مائۃ حاضرہ فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خان صاحب دام فیوضہم کے فتوے مین بیان ہوگا لہذا اُسی پر تحویل کرکے تطویل سے اعراض کرتے ہین ؁

## سولھوان شبہ مولوی عبدالحی صاحب کی عبارت سے پیدا ہوا ہے

غلام محمد کے دلائل پیش کردہ حکم مناظرہ بڑودہ کے فصل تیسری مین ہو ۔ا
الاثار المرفوعہ صفحہ ۲۲۸ مین ہو ما یذکرہ الوعاظ من ان النبی صلعم اعطی علم الاولین والآخرین مفصلا ووھب لہ علم ما مضی وما یاتی کلیا وجزئیا وانہ لافرق بین علمہ وعلم ربہ من حیث الاحاطۃ والشمول وانما الفرق بینہما ان علم اللہ ازلی ابدی بنفس ذاتہ بدون تعلیم غیرہ بخلاف علم الرسول فانہ حصل لہ بتعلیم ربہ وھذا زخرف من القول و زور علی ما صرح بہ ابن حجر المکی فی منح الفکریۃ شرح قصیدہ الھمزیۃ وغیرہ من ارباب الشعور والثابت من الآیات القرآنیۃ والاحادیث النبویۃ ھو ان الاحاطۃ والشمول وعلم کل علم مختص بجناب الحق ولم توھب ھذہ الصفۃ من جانب الحق لاحد من الخلق انتھی

## الجواب

نجدیون کا پیرزادہ محمد بن عبدالوہاب کتاب التوحید مین تحریر کرتا ہو وما یتفوہ بہ عقلاء مشرکی زماننا بان المراد نفی العلم والدرایۃ التفصیلیۃ المستقلۃ ولا ندعیہ او انہ کان فی اول الامر ثم القی اللہ علیہ علم الاولین والآخرین وجعلہ مطلعا علی ما یکون

الی یوم القیمۃ وامثال ذلک الهفوات فهو ابتداع فی الدین انتهی اس کلام سے کلام
مولوی عبد الحی کیسا پہلو بہ پہلو اور چسپان ہو ہم اوپر کی روایات مین معتبرین سے جو کچھ
نقل کرچکے وہ حرف بحرف انکی تقریر سے برخلاف ہو اون تمام کے اقوال کو حضرت موصوف
زخرف القول اور رز ور فرمارہے ہین یہان کسیقدر شرم درکار تھی مگر اوس سے اونکے
سرکار کو چندان سروکار نہین ہو یہ خرافات بھی منجملہ اون ہزیانات کے قرار دیے لیجئے جنکی
تفصیل تنبیہ الجہلہ وغیرہ رسائل مین شایع ہو چکی ہو یا جواب بھی وہی ہو جو اون رسائل کے
جوابات مین پیش کیا گیا ہو کہ کسی کی ملحق کردہ عبارت ہو فقط اور حسن ظن تو یہی چاہتا ہو
کہ ان کتابون پر نظر نہو گی یا کتاب کے ہر ایک مسئلہ اور بیان سے بروقت خبر نہو گی نہین تو
ایسا واہیات کلام علمار ثقات کی شان مین کہنے کی جرأت شاید نہ کرتے کسی کتاب پر
نظر نہونا یا اوس کتاب کے ہر ایک مضمون سے باخبر نہونا کوئی تعجب کی بات نہین ہو مثنوی
معنوی دفتر ۳ ص۲۳ مین اسرار نماز کی کسیقدر بیان کئے ہوئے ہین اور نور الانوار ص۴۲
بحث کون المامور بہ موصوفا بالحسن کے اخیر مین کا فقرہ بھی اوسی کا مشعر ہو مولانا المرحوم
مولوی عبد الحلیم اوحلہ اللہ دار النعیم نے بھی قمر الاقمار مین وفی بعض النسخ المعتمدۃ وقد
بینت اسرارها فی المثنوی المعنوی فرمادیا ہو مگر چونکہ عبارت وقد بینتا انا الاسرارها پیش نظر تھی
جو نسخہ مکتوبہ ید الشارح مین یون تھی کہ وقد بینت انا اسرارها فی المثنوی المعنوی محض
لفظ انا نے آپ کو مجبور کر دیا کہ ہذا الشعر بان للشارح مثنویا معنویا فرمادیا ہو اب غور فرمائیے کہ
مثنوی متداول مین جو مطلب مذکور ہو وہ بروقت مستحضر ذہن عالی ہوتا تو کیا پھر بھی آپ
یون فرما سکتے تھے حاشا وکلا ثم حاشا وکلا ایسے ہی یہان بھی تصور فرمائیے کہ مسئلہ
خاص مین عبد الحی صاحب کو ان روایات سے محض ناآشنائی تھی جو ایسا فرمادیا اور قطع

قطع اس تمام سے آپ تو نفی کررہے ہین اور نفی کا شہادت نامہ تقویم پارینہ کے طور پر
بیکار ہوتا ہی مجموعۃ الفتاوی مین جو فرمایا ہی کہ در شریعت محمدیہ ثابت نگردید کہ آنحضرت
بر تمامی علوم جمیع اشیاء ماضیہ مستقبلہ جزئیہ وکلیہ اطلاع داشتند الا ماشاء اللہ تعالے
انتہی غالباً یہان شریعت محمدیہ سے مراد آپ کی شریعت محمد بن عبد الوہاب نجدی ہوگی
جسمین ثابت نہین ہی ورنہ شریعت محمد صلی اللہ علیہ وسلم مین تو علی الامر بوضاحت ثابت ہے
کہ آپ بکل شیٔ علیم ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشآء واللہ
ذو الفضل العظیم

## بخدمات بزرگان آخری معذرت ہیچمدان،

یہ کہ فقیر سراپا تقصیر نے اپنی استعداد اقل قلیل اور فہم کلیل کے ذریعہ سے
تتبع کتب دینیہ کا کر کے حتی الامکان منکران دین اور دشمنان سید المرسلین صلوات
اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ اجمعین کے شبہات بموقع اور اعتراضات بمحل کا جواب دیا ہی
اور ایک ہی مطلب و مضمون کا متعدد کتب سے استخراج کیا ہی اسمین تطویل جواب
یا ضخامت کتاب مقصود نہین ہی محض غرض یہ ہی کہ بداعیہ ضرورت رجوع الی الاصل
کوئی کتاب اگر دستیاب نہو سکے تو دوسری سے غرض حاصل ہوجائے یا ایک کتاب
اور اوسکے مصنف پر کوئی حملہ کرے تو دوسرے اوسکے بچاؤ مین حمایۃ کام آئے۔
جو جو کتب ماخذ روایات ہین وہ عند الثقات اعتبار اور سنجیدگی کی نظر سے
دیکھے جاتے ہون ولیسے ہین گو سفہاء وہابیہ نجدیہ اونکو نمانے تو بھی کوئی قباحت
یا کسی قسم کا حرج نہین ہی وجہ یہ کہ ان اوراق کی فراہمی سے منکرین جادۂ مستقیم

پر آجاوینگے اور نفس لئیم کے اغوا رسے اعراض کرجاوینگے یہ مطلقا امید نہین ہو بلکہ عوام اہل اسلام لگام وہابیت اپنے کام مین لے نہ لین اور ذریۂ نجدیہ کی گسترده رنگین تزویری دام مین نادانستہ اپنا ایمان ناتوان ہاتھ دے ندین اسماعیلیہ گروہ کی ملمع کاری سے دھو کا کھا نجائین اور عیاران گنگوہ کے فریب مین آنجائین صرف یہ مراد اور محض یہی مقصود ہو *

عوام کالانعام توکیا مگر بعض خواص کالعوام بھی جب کسی نام کے ساتھ مولویت پھر حنفی کا فقرہ دیکھ لیتے ہین تو مصداق اس حکایت کے بنجاتے ہین جو مشہور ہو کہ کسی ناخواندے نے ایک نیم ملا سے سنّی کا معنی دریافت کیا تو اوسنے جوابدیا کہ سنی وہ جو سنکر ایمان لاوے ایسے ہی ان حشرات الارض کا حال ہو کہ کسی قسم کا ایک چھاپا ہوا پرچہ چاہئے پھر اوسمین مولوی اور وہ حنفی کہا جاوے اوسکے زلفیہ کیون نہون اور یہ فی زمانہ ایک رواں واوبے جسپر جوا گیا وہ چت ہوئے بغیر رہ سکتا ہی نہین ہو اور ایسے جہت سے موجودہ بدکیشون نے یہی طرز اختیار کرلی ہو کہ کفر خیز زندقہ آمیز عقائد کو ترویج کی غرض سے حنفیہ کے نام سے شہرت دیکر عوام کے اعتقاد کے خون کرنے پر قابو پاجاتے ہین *

غلام محمد کو نظر غایر سے ملاحظہ کیجئے کہ گجراتی ترجمہ نصیحت المسلمین کی ابتدا مین حرم علی بلہوری کو ترویج سلع کاسد کی غرض سے کتنا سراہا ہے جسے مشارق الانوار اور در المختار کا مترجم کہنا ناکافی جانا تو خطاب ولی کامل بھی عطا فرمایا ہو تختہ ہندوستان مین وہ کونسا معمولی استعداد کا طالب علم ہو جسے عقائد حرم علی پر وقوف ہنوگا اور اسکے کرتوت سے انجان ہوگا مرحوم مولانا مولوی عبید اللہ صاحب اعلی مدرس

مسجد جامع بمبئی کا رسالہ **نور الشمعہ** جو مولوی **حافظ عبد الغفور** صاحب خطیب مسجد رنگاری
محلہ بمبئی کے نام سے شایع ہوا ہو کسنے نہین دیکھا جسمین خرم بلہوری کی اجمالی صفت مندرج
ہو ترجمہ مین مذہب حنفیہ کی تائید سے اسماعیلیہ گروہ سے خارج ہو جا سکتا ہو مگر اس سے
کب لازم آیگا کہ اسحاقیہ انبوہ مین بھی داخل نہین ہو زمخشری نے کہین تائید مذہب
حنفیہ کر دی تو کیا اب وہ وہبہ وبال اعتزال سے بے داغ ہو جا سکتا ہو حاشا وکلا ثم
حاشا وکلا عوام کا اس تزویر سے تسخیر کرنا البتہ فریبی ہو لیکن

اسی گجراتی ترجمہ نصیحت المسلمین کے اخیر مین غلام محمد نے ایک فتوی کا ترجمہ ضمیمہ
کر دیا ہو اوسکے عنوان کی سرخی یہ ہو - فتوی از علماء حنفیہ در مسئلہ علم غیب - جسکا گجراتی
ترجمہ یہ کیا گیا ہے -

હનફી. વિદવાનો. નરકનો. ઈલમે ગેબ. બાબત નો. ફતવો.

اب فرمائے کہ کون ہوگا جو یہ دیکھکر یا اوسکا مضمون سنکر سنی مسلمانون سے
خارج ہو رہے اس فتوے کے اختتام پر معمولی طور پر ایک ہی تھیلے کے چٹے بٹے ہین
جنھون نے دستخط کر دئے ہین اور اکثر انمین سے وہ نو عمر گبر و مدرس ہین گو بعض
بعض پرانے ہی سہی جو ہو بہو مصداق اس فرد کے ہین سعؔ ر

ز اہل مدرسہ اسرار معرفت مطلب     کہ نکتہ دان نشوند گر کرم کتاب خورد

عمدگی تو اس فتوے کی اس سے زیادہ اور کیا ہونی چاہئے کہ اسپر **محمود حسن**
**خلیل احمد رشید احمد** کے دستخط اور مواہیر بھی موجود ہین اول الذکر نے تو لکھا
ہو - الجواب صحیح بندہ محمود عفی عنہ - دوسرے نے بھی کہا کہ - الجواب صحیح خلیل احمد عفی عنہ
مگر تیسرے صاحب رشید احمد تو وہ ہین جنکے فریق اور پارٹی کے نسبت صاحب ازالۃ الحقا

عن علم المصطفیٰ یون تحریر کرتے ہین - یہ رشیدی بہادر تو کافرگری پر ادہار کھائے بیٹھے
ہین راتدن اسی کار خیر مین رہتے ہین اس مدخاص مین جب کبھی قلم کفر رقم اٹھالیا ہو
تو اپنے پیرو مرشد تک کو شرک و بدعتی بناکر رکھدیا ہو ان سند یافتہ بہشتیون کی پیلکوڑکے
روسی جنت الاہو صرف اسماعیلی و رشیدی جاگیر دارون کا حصہ ہو باقی سب قصہ ہے
انتہی - بھلا ایسے پرانے گرگ صد باران دیدہ محض نام نامی اور اسم گرامی تحریر
فرمانے پر مکتفی کیون ہو جائین کیا ایک سطر بھی تحریر نہ فرمائین نہین نہین ضرور ضرور
ایک آدہ گولانٹ تو کھائین مگر بیہودہ و لنڈیزی اب مختصر نویسی ملاحظہ ہو کہ لکھے تو کچھہ
کم ایک ہی سطر مگر اوسمین بھی کیا ہی خوب چرکا اور کسی مرغوب تیزی جو غور سے نہ سنے
وہ انھین کا موا موتہ دیکھے آپ زالت برکاتہم او رعدمت حرکاتہم کا ارشاد ہے -
علم غیب خاصہ حق تعالیٰ ہو اس لفظ کو کسی تاویل سے دوسرے پر اطلاق کرنا ایہام شرک سے
خالی نہین - اس پرانے کھلاڑی کو یہ تو شاید یاد نرہا جو ارشاد عقل سلیم مین علامۃ الوجود مفتی
ابو سعود نے فرمایا ہو وعلمناہ من لدنا علما خاصا لایکتنہ کنہہ ولایقادر قدرہ وھو
علم الغیوب انتہی دیکھو تفسیر کبیر جلد کے صہ پر حاشیہ مین جسکو صاف طور پر
بیضاوی صاحب بھی انوار التنزیل منت پر تحریر کرتے ہین وعلمناہ من لدنا علما مما یختص
بنا ولایعلم الابتوفیقنا وھو علم الغیوب انتہی - ہان یاد رہے کہ ابو سعود سے تو واسطہ
نہین ہو رہے بیضاوی تو اوسکا سوا پارہ پڑھا اور پڑھایا ہوگا اور یہ مطلب تو آگے جاکے ہو
پھر معذور مگر تعجب در تعجب تو یہ کہ امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی صاحب کے مکتوبات
جلدا منت پر حضور معذور کو نہ سوجھا جو فرما دیا ہو - بر علم غیب کہ مخصوص باوست سبحانہ
فلص رسل را اطلاع می بخشند انتہی واہ رے قصبہ گنگوہ تیری علمی انبوہ مین ہنسنے بسے

نام

نام کا رشید سمجھا وہ تو کفر و شرک کی رسید ہو گیا جسنے ابو سعود، بیضاوی و امام ربانی کو بھی لوث شرک سے پلید کر دیا۔ ناظرین با تمکین یاد رکھیں حضرت محبوب کبریا احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا کی نسبت جسکے عقیدہ میں شمہ بھر عناد یا ذرہ سا فساد ہو گا وہ علی الدوام علیٰ ممر اللیالی والایام میں یوں ہی ناکام بدنام برے انجام سے موںھ کی کھائیگا اور ذلت پائیگا ولنعم ماقیل۔

| | |
|---|---|
| گر وی کو سر بتابد از شہ ما ور بساط | مات باید چون پیادہ خویشتن را در پای پیل |

حسبنا اللہ ونعم الوکیل نعم المولی ونعم النصیر۔ غفرانک ربنا والیک المصیر۔ ط

## میرے بھولے بھر پیارے بھائی مسلمانو میرا کہا مانو اور یقین جانو

یہ وہی خلیل اور رشید احمد ہیں جنکے مسائل باطلہ اور دلائل عاطلہ کی تردید میں دوبارہ مولانا مولوی عبد السمیع صاحب نے انوار ساطعہ کو طبع کرائی ہو جسمیں ان مکاروں اور عیاروں کے خلاف پر ۷۵ علمار نامدار ہر ملک و دیار نے دستخط کئے اور مہر لگائی ہو پھر مولوی نذیر احمد صاحب مرحوم نے انکے برخلاف بوارق لامعہ لکھی جسپر بھی ۱۲ علما احکام اور فضلار اسلام نے تائیدیں اور تقریظیں لکھیں ہیں یہ آپنے کبھی دیکھی ہونگی لیکن سواد عرب میں جیسے عظمت و جلال سے میلین اخضرین معروف ہیں ویسے بلاد ہند میں صفات کمال سے یہ مشعلین شتعلین موصوف نکلے قواعد کاسدہ اور عقائد فاسدہ کے بطلان میں تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل نام کی مبارک کتاب دیکھکر ان بزرگوں کی حنفیت کا اولا اندازہ کر لو پھر اپنا اپنا اعتقاد از سر نو۔

تازہ کر لو مخفی و مستتر نہیں کہ یہ کتاب لاجواب پورے ۳۲۴ صفحہ پر قصور مین چھپ چکی ہی شایق اسکے مطالعہ سے مذاقان اسلام اور ذواقان ایمان کے سوء اعتقاد اور طبعی فساد پھر قلبی عناد پر وقوف حاصل کرنے مین کامیاب ہو سکتا ہی اسی مین سے یہان پر حضرت مخدوم جناب مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب مرحوم مصنف اظہار الحق (جو سلطان البرین و خاقان البحرین کی طرف سے پایۂ حرمین کے خطاب مستطاب سے مخاطب ہین) کی تقریر پر تاثیر صفحہ ۳۰ پر سے نقل کرنا ناگزیر ہے بنا بر علیہ تحریر کئے بغیر چارہ نہین ہے۔

## تقریظ حضرت مولانا بالفضل والکمال اولنا حضرت مولوی رحمت اللہ صاحب علیہ الرحمۃ پایۂ حرمین شریفین مہاجر مکہ معظمہ زادہ اللہ شرفاً و تعظیماً

از تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل صفحہ ۳۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد اور نعت کے کہتا ہو راجی رحمت رب المنان رحمت اللہ بن خلیل الرحمن غفر لہما الحنان کہ مدت سے بعض باتین جناب رشید احمد صاحب کی سنتا تہا جو میرے نزدیک وہ اچھی نہ تھین اعتبار نہ کرتا تہا کہ انھون نے ایسا کہا ہوگا اور مولوی عبد السمیع صاحب کو جو انکو میرے کو رابطہ شاگردی کا ہی جبتک مکہ معظمہ مین نہین آئے تھے تحریراً منع کرتا تہا اور مکہ معظمہ مین آنے کے بعد تقریراً بہت تاکید سے بالمشافہ منع کرتا تہا کہ آپسمین مختلف نہون اور علماء مدرسہ دیوبند کو اپنا بڑا سمجھو پر وہ مسکین کہانتک صبر کرتا تھا اور میرا اعتبار نکرنا کسطرح ممتد رہتا کہ حضرات علماء مدرسہ دیوبند کی تحریر اور تقریر بطریق تواتر مجھ تک پہونچی کہ تمام افسوس ہے کچھ کہنا پڑا اور چپ رہنا خلاف دیانت سمجھا گیا سو کہتا ہون کہ مین جناب مولوی رشید کو رشید

سمجھتا تہا پر میرے گمان کے خلاف کچھ اورہی نکلے (یعنے غیر رشید) جسطرف آے اوسطرف ایسا تعصب برتا کہ اوسمین اونکی تقریر اور تحریر دیکھنے سے رونگٹا کھڑا ہوتا ہو حضرت نے اول قلم اسپر اُٹھایا کہ جس مسجد مین ایک دفعہ جماعت ہوئی ہو اوسمین دوسری جماعت گو بغیر اذان اور تکبیر کے ہو اور دوسری جگہہ ہو جایز نہین آپ کا اور آپ کے متبعین کا وہ حکم تو تہا جو نجدیون کا وقت حکومت مکہ معظمہ کے تہا کہ جو جماعت اول مین حاضر نہو اوسکو سزا دیتے تہے سو آپ کا اور آپ کے متبعین کا ایسا حکم جاہلون کے واسطے من و سلوی ہو گیا کہ سب موسمون مین خاصکر شدت گرمی کے موسم مین عذر ہاتھ لگ گیا کہ عذر کے سبب اب تو جماعت فوت ہو گئی ہو۔ دوسری جماعت جایز نہین دکان اور گھر چھوڑ کر مسجد مین کسواسطے جاوین اور علمار نے جو مخالف اونکے لکھا کب سنتے تہے اپنی ہٹ پر روز بروز بڑھتے تہے پھر ایک فاسق مردود کو جو اپنے کو حضرت عیسی کے برابر سمجھتا تہا اور سب انبیار بنی اسرائیل سے اپنے کو افضل گنتا تہا اور اپنے بیٹے کو درجہ خدائی پر پھونچاتا تہا عیسی اور موسی اور پیغمبر علیہم السلام کا کیا ذکر ہو اور اوسکے مرید تو کہلم کہلا حضرت شیخ عبد القادر جیلانی اور حضرت بہاؤ الدین نقشبند اور حضرت شہاب الدین سہروردی اور حضرت معین الدین چشتی قدس اللہ تعالی اسرارہم کو جنکے سلسلونمین لکھو کہا صالحین اور ہزارہا اولیا مقبول رب العالمین گذرے مین کافر اور گمراہ کنندہ بتلاتا تہا اور نعوذ بااللہ ہے۔

| | |
|---|---|
| این سلسلہ از طلائے ناب ہست | این خانہ تمام آفتاب است |

بڑا بھائی اس مردود کا دنیا کی کمائی کے لئے اوہی طریقہ برتتا ہو اور دوسرا چھوٹا بھائی اوسکا امام الدین نامی چوہڑون اور بھنگیون کے پیغمبری کا دعوی کرتا ہے اور اونکے نزدیک بڑا مقبول پیغمبر ہو حضرت مولوی رشید اس مردود کو مرد صالح کہتے تہے اور

جو علماء اوس مردود کے حق مین کچھ کہتے تہے مولوی رشید احمد اپنی ہٹ سے نہین ہٹتے تہے اور
کہتے تہے مرد صالح ہی الحمد للہ کہ خدا تعالی نے اسکو جہوٹا کیا اور بیٹے کے حق مین جو دعوی کرتا
اسمین بالکل ہی جہوٹا کیا پہر حضرت مولوی رشید رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے
نواسے کیطرف متوجہ ہوئے اور اُنکی شہادت کے بیان کو بڑی شدت سے
محرم کے دنون مین گو کیسا ہی روایت صحیح سے ہو منع فرمایا اور حالانکہ حضرت شاہ ولی اللہ
صاحب سے جناب مولانا اسحاق مرحوم تک عادت تہی کہ عاشورے کے دن بادشاہ دہلی
کے پاس جاکر روایات صحیح سے بیان حال شہادت کرتے تہے سو یہ سب انکے مشائخ کرام
واساتذہ عظام مین ہین سو آپکے تشدد کے موافق ان مشائخ کرام واساتذہ عظام کا جو حال
ہو وہ ظاہر ہی اور میرے نزدیک اگر روایات صحیح سے حال شہادت کا بیان ہو تو فائدہ سے خالی
نہین مینے خود تجربہ کیا ہی کہ جب مین ہندوستان مین تہا عاشورے کے دن حال شہادت کا بیان
کرتا تہا اوس مجلس مین کم سے کم ہون تو ہزار آدمی سے زیادہ ہی ہوتے تہے اور اس بیان شہادت
مین تعزیون کے بنانے کی برائی اور جو رسوم اور بدعات تعزیونکے سامنے کیجاتی ہین انکی برائی بیان
کرتا تہا اور اسمین تین فائدے تہے اول یہ کہ مین چھ گھڑی دن چڑھے اس وعظ کو شروع کرتا
تہا اور دوپہر تک اس مجلس کو ممتد بناتا تہا سو ہزار سے زیادہ آدمی تعزیون کے دیکھنے اور ان
رسوم اور بدعات کے کرنے سے رکے رہتے تہے دوسری یہ کہ اُس بستی مین ساٹھ تعزیے بنتے
تہے جسمین دو شیعون کے اور اٹھاون سنت وجماعت کے سو اٹھاون مین سے دو ہی برس
مین اکتیس کم ہوگئے تہے دو برس کے بعد غدر پڑ گیا اور مین ہندوستان سے نکل کھڑا ہوا امید کہ
ایک برس اگر رہنا میرا اور ہوتا تو یہ ستائیس جو اٹھاون مین سے باقی تہے موقوف ہو جاتے
تیسرے یہ کہ ہزار آدمیون سے اوپر کو بلا واسطہ اور ہزارون مرد اور عورت اور بچون کو بواسطے

ان ہزار کے برائی تعزیہ کی اوران بدعات کی معلوم ہوجاتی تہی پر شکر کرتا ہون کہ حضرت
رشید نے حرمت بیان شہادت پر قلم اٹہایا اور شہادت کے باطل کرنے پر لب نہ کھولے پھر
حضرت رشید نے جو مولود کیطرف توجہ کی تہی اسپرہی اکتفا نہ کر کے خود ذات
حضرت نبوی صلی اللہ علیہ وعلی اخوانہ وآلہ واصحابہ وسلم کیطرف توجہ کی پہلے مولود کو
کنھیا کا جنم اشٹمی ٹھہرا دیا اور اسکے بیان کو حرام بتلایا اور کھڑے ہونیکو گوکوئی کیسے ذوق
شوق مین ہو بہت بڑا منکر فرمایا اس ٹھہرانے بتلانے فرمانے سے لکھو کہا علماء صالحین اور
مشائخ مقبول رب العالمین انکے نزدیک برے نفرتی ٹھہر گئے پھر ذات نبوی مین اسپر بھی
اکتفا نہ کرکے اور امکان ذاتی سے تجاوز کر کے چھہ خاتم النبیین بالفعل ثابت کر بیٹھے اور امکان
ذاتی کے باعتبار تو کچھ حد ہی نہ رہی اور انکا مرتبہ کچہ بڑے بھائی سے بڑھتے نہ رہا اور بڑی
کوشش اسمین کی کہ حضرت کا علم شیطان لعین کے علم سے کہین کمتر ہو اور اسی
عقیدے کے خلاف کو شرک فرمایا پھر اس توجہ پر جو ذات اقدس نبوی کی طرف تہی اکتفا
نہ کیا ذات اقدس الٰہی کیطرف بھی متوجہ ہوے اور جناب باری تعالی کے حق
مین دعوی کیا کہ اللہ کا جھوٹ بولنا ممتنع بالذات نہین بلکہ امکان جھوٹ بولنے کو اللہ کی بڑی
وصف کمال کی فرمائی نعوذ باللہ من ہذہ الخرافات مین تو ان امور مذکورہ کو ظاہر اور باطن
مین بہت برا سمجہتا ہون اور اپنے محبین کو منع کرتا ہون کہ حضرت مولوی رشید کے اور اونکے چیلے
چانٹون کے ایسے ارشادات نہ سنین اور مین جانتا ہون کہ مجھپر بہت کھلم کھلا تبرا ہوگا لیکن جب جمہور
علماء صالحین اور اولیائے کاملین اور رسول رب العالمین اور جناب باری جہان آفرین کی
زبان اور قلم سے نہ چہوٹے تو مجھے کیا شکایت ہوگی۔ قصبہ گنگوہ مدتہائے دراز تک محل اولیاء کرام
سلسلہ چشتیہ صابریہ کا رہا انمین سے ایک ناپاک الہی بخش نامی بعد مرنے کے خلق کے نزدیک

ایسی روح نجس موذی مشہور ہوا کہ صدہا کوس تک اُسکی ایذا سے خلق ڈرتی ہو گیا اوس نجس
کے سبب ان اولیاء کو جو بکثرت ہوئے برا کہہ سکتا حاشا وکلا وہ تو اپنی زندگی مین جہل کے سبب
بڑا اعتبار رکھتا تہا خوف یہ ہے کہ اگر کوئی بڑا اعتبار والا حضرت گنگوہ مین نکل کھڑا ہو تو اس سے
کتنا خوف ہوگا اور جیسا مشکوۃ المصابیح مین کتاب الامارہ مین حضرت ابو ہریرہ سے روایت
ہے نعوذ باللہ من راس السبعین وامارۃ الصبیان مین بہی اس زمانہ کے حالات اور
حضرت رشید اور انکے چیلے چانٹون کی تحریر اور تقریر سے پناہ مانگتا ہون جو اس مقدمہ مین وہ
کچہ میرے اوپر تحریر کرینگے تین سبب سے انکے جواب کیطرف التفات نہ کرونگا اول یہ کہ شدت کا
ضعف ہو اور مجہہ مین طاقت ان چیزون کی طرف توجہ کی ہی نہین دوسری یہ کہ اس امر مین
توجہ مصلحت زمانہ کے بالکل خلاف ہو تیسری یہ کہ اور بہت اللہ کے بندے اونکے مقابلہ پر کھڑے
ہین باقی رہے اور دو بات ایک یہ کہ فرماتے ہین بموجب خواب کسی شخص کے کہ علماء دیوبند
کے علماء حرمین سے افضل ہین سبحان اللہ چھوٹا منہ بڑی بات شیخ عبد الرحمن سراج نے بیس برس
منصب افتاء پر قیام کیا اس بیس برس مین صغیر اور کبیر موافق مخالف انکی دیانت کے قائل ہین
انسے پہلے سید عبد اللہ مرغنی جو مفتی تہے انکی دیانت وامانت بہی ضرب المثل ہو اور اکثر علماء صالحین
یہان موجود ہین گو بعض غیر صالحین بہی یہان موجود ہین بعض کی خطا سے اکثر کے حق مین
بدگمان ہونا شان مسلم کی نہین دوسرے یہ کہ فرماتے ہین کہ مسجد الحرام مین ایک عالم نابینا سے مولود
کا حال پوچھا گیا انھون نے کہا بدعۃ وحرام (شاید وہ نابینا مولوی محمد انصاری سہارنپوری ہونگے
جو تقیہ سے نام اونکا نہین لیا کہ اونکو کہ کا ہر صغیر وکبیر اہل علم سے برا کہتا ہی یا اور کوئی ایسا اندھا
عقل اور بینائی کا ہوگا سبحان اللہ خواب ایک مجہول شخص سے دیوبند کے علماء حرمین کے
علماء سے افضل ٹھہرین اور ایک بینائی کے اندھے کے کہنے سے جو حقیقت مین وہ عقل کا

ہی اندہا ہی مولو بدعت اور حرام ٹھہر جائے - اسپر مجھے ایک نقل یاد آئی کہ مداری فقیرون مین کہ اکثر انہین کے رند و بدمذہب ہوتے ہین گو شاذ و نادر بعض انہین کے اچھے بھی ہون ایک اپنے مرید کو کہتا تہا کہ بعد کچھ خدمت کے تجھے ایک نکتہ فقیری کا بتاونگا بعد چند مدت کے اوسنے خدمت کرکے جو وہ نکتہ پوچھا تو کہا کہ **مولیٰ - محمد - مدار** تینون کے اول مین میم ہی اور اسمین اشارہ ہی کہ تینون کا درجہ ایک ہی رہا دوسرا نکتہ تجھے بعد اور کچھ خدمت کے بتاونگا بعد گذرنے مدت اور کرنے خدمت کے جو دوسرا نکتہ پوچھا کہا کہ **مکہ - مدینہ - مکھن پور** تینون کے اول مین میم ہی اور اسمین اشارہ ہی کہ یہ تینون آپسمین برابر ہین اُس رند نے مکہ مدینہ کو مکھن پور کے برابر بتلایا تہا حضرت مرح بعجوائے ہر کہ آمد بر آن مزید کرد - دیوبند کو مکہ مدینہ دونون سے افضل ٹھہرا دیا کیون نہو شاباش - این کار از تو آید و مردان چنین کنند - اور دوسری بات یہ ہی کہ براہین قاطعہ مین انوار ساطعہ کے جواب مین کوئی فقرہ نہو گا کہ اسکے مصنف کو صراحۃً کلمات فحش سے یاد نہ کرتے ہون اسپر مجھے دوسری نقل یاد آئی کہ جامع مسجد کے شہدے کہ رندے اور گالی گلوچ بکنے مین مشہور ہین انہین سے ایک کی بیعت کا جو مینے حال سنا تو معلوم ہوا کہ اسکے مرشد نے وقت بیعت لینے کے یہ کہا تہا کہ سن بے جوا کھیلیو گالی گلوچ بکیو پر کاف لام سے رکیو سنکر کے یہ مضمون میری سمجھ مین نہ آیا مینے انکے ایک معتبر سے پوچھا کہ اس قول کے کیا معنے ہین کہا کاف سے مراد کافر کہنا اور لام سے لعنت کرنا سبحان اللہ جامع مسجد کے شہدے کافر کہنے اور لعنتی کہنے کو ایسا برا سمجہین اور براہین قاطعہ کے مصنف انوار ساطعہ کے مصنف کو مشرک اور کافر بتلاوین -

بعض جگہہ بعض چیزین مشہور ہین جیسی میری بستی کرانہ اور نانوتہ جسکے رہنے والے مولوی قاسم اور مولوی یعقوب وغیرہما تہے نحوست مین مشہور ہی کہ عوام صبح کو انکا نام ہی نہین لیتے کرانہ کو بیریون والا شہر اور نانوتہ کو ہیوٹا شہر کہتے ہین اور کری اور کاندہلہ اور انبیٹہہ جو حمق مین

مشہور ہین اوران بستیون کے اہالی بین کچہ نہ کچہ تاثر ہوتے ہین میری بستی کی تاثیر میرے
مین یہ ہوئی کہ ایسا زمانہ نحوست دکہا اللہ تعالیٰ مولوی خلیل احمد کو انکی بستی
کے خواص سے بچاوے اور حضرت مولوی غلام دستگیر صاحب
کو انکے رد مین جزائے خیر عطا فرماوے آمین ثم آمین

۵ ذیقعدہ ۱۳۰۶ از مکہ معظمہ

رحمت اللہ محمد ۱۲۹۲

العبد محمد رحمت اللہ بن خلیل الرحمن غفر لہما المنان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عربی رسالہ جناب مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری کا جواب مین براہین قاطعہ کے
من اولہا الی آخرہا جناب مولوی رحمت اللہ صاحب نے سنا اور مین نے سنایا سننے
کے بعد آپ نے اسکے مضامین کی تائید مین تقریظ مرقومہ بالا اپنی زبان فیض بیان
سے فرمائی اور اسکے اخیر مین اپنی مہر کرائی ۔ العبد حضرت نور
مدرس اول مدرسہ ہندیہ مکیہ ۔ تحریر ۱۱ ماہ ذیقعدہ ۱۳۰۶

حضرت نور ۱۲۹۰

اردو رسالہ جو عربی رسالہ کا ضمیمہ ہے جواب مین براہین قاطعہ کے تصنیف جناب
مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری من اولہا الی آخرہا جناب مولوی رحمت اللہ صاحب
نے سنا اور اس احقر نے سنایا اور بعد سننے کے اسکے مضامین کی تائید مین
اپنی زبان فیض بیان سے یہ تقریظ مرقوم بالا فرمائی اور اسکے
اخیر مین اپنی مہر ثبت کرائی ۔ فقط

عبد السبحان

العبد عبد السبحان عفی عنہ مدرس دوم مدرسہ ہندیہ واقع مکہ معظمہ بقلم خود

اب بھی کوئی مسلمان انجان رہکر حنفیت کے گمان سے انکی تزویر و ظلمیات سے غافل و
ذاہل رہے تو ہمین اتنا ہی پڑہ دینا کافی و وافی هذا بصائر من ربکم فمن ابصر فلنفسہ

ومن عمی فعلیہا وما انا علیکم بحفیظ ٭

اما از انجاکہ اکثر ناظرین نے نہ تو تقدیس الوکیل کی صورت دیکھی ہو اور نہ رشید و خلیل کی صورت ملاحظہ کی لہذا ہم یہاں بداعیۂ ضرورت ملجیہ ایک اور نمونہ بتلاتے ہیں اور سے فکر و غور سے دیکھ بھال کر ہر ایک انسان جو کنارہ ہیگا تو بانی کے یاجوج ماجوج کے سریان افتتان سے خمیازہ خسارت ایمان ہرگز نہ سہیگا وباللہ التوفیق وہو خیر الرفیق ٭

غلام محمد کے نامی گرامی رسالہ استغفار کے صفحہ ۳ پر قاضی رحمت اللہ جی کی تائید ثبت ہو او سہین وہ خود آپ کو اہل سنت والجماعت مقرر فرما رہے ہیں اسکا تو تعجب ہی نہیں ہو ہم یہی ایک مشہور مضمون کو نئے پیرایہ سے موزون کر کے کہے دیتے ہیں۔ ع

قاضی چہ لاف میزنی از پاکدامنی — بر شملہ تو این ہمہ داغ شراب چیست

بڑی حیرتناک بات تو یہ ہے جو یہیں فرما رہے ہیں ملا اور ایسے مسئلہ عیبی پر ناظمہ راہ حق حکیم قمر الدین صاحب ساکن بڑودہ کی تالیف شدہ پر تمام شہر سورت کے علماء و مشائخین کی تصحیح و مواہیر ثبت ہو اور بعض اہل نادیہ کی تصحیح موجود اور جو انکار کرتا ہو وہ خارج سنت وجماعت ہو انتہی۔ یہاں پر صائب کا شعر۔

ننمائی بصاحب نظران جوہر خود را — عیسی نتوان گشت بتصدیق خرچند

تو لکھنا بجا ہی پھر کیا انھوں کا یہ کلام پڑھنا بھی خطا ہے کہ۔

صائب دو چیز می شکند قدر شعر را۔ — تحسین ناشناس و سکوت سخن شناس

قاضی جی نے پوری طاقت صرف کردی اور بہت زور لگا دیا جو ناظمہ راہ حق سے استدلال فرمایا باقی کتب دینیہ سے موتھ پھیر کر جو ادھر چلے گویا اپنے عندیہ میں اقامت دلیل کا حق ادا کر چکے اما ایسی عیاری اور طمع کاری کی قدر اور اعتباری تو تب ہی ممکن و قابل ترویج ہی کہ

حکیم قمرالدین صاحب گنگوہ اور دیوبند سے بہی مقامات چند اودھر ہوتے تا مبلغ فضل و کمال
کا سرمایہ غیر معدود باقی رہجاتا مگر قاضی جی کھٹ پٹ جلدی سے کھلوا کی بازی گندی ہوگئی
اپنے بڑی غلطی کھائی جو ساکن بڑودہ کی قید لگائی اتنا نہ فرماتے تو اور ونکے طور پر علمار
حنفیہ مین یہ ہی سمجہا جاتے خیر مضی ما مضی و نفذ ما قضی تائید ہے لکھتے وقت شاہد محکمۂ دار القضا
مین آپ کے سامنے فرکی ہنوگا اس جہت سے ٹھوکر کھائی آپ کا قصور نہین ہے آپ معذور
ہو لیکن اب پہرسے سوجھ بوجھ لو اور جان پہچان کر لو تو کہ یہ وہ حکیم قمرالدین صاحب ہین
جنہون نے بنا بر مشہور و زبان زد نزدیک و دور آپ **پونہ ڈرجن یعنے پورے**
**آدھی کوڑی مین ایک کم علماء** اونکو اسی بحث کے لئے بڑودہ بولایا
اور رات کو شیحرہ کھلایا علی الصباح انی بری منک تو نہین پر انی بری منکم فرمایا اور
چھوٹو میان کے گھر کا راستہ بتایا اگر یہ امر مشہور صحیح ہو اور پھر ناظمہ کی عبارت کا وہی مطلب
ہو جو بعض نا شناسان سامی نے اختراع کرکے قرار دے لیا ہو تو اب چندے فمن عفی و اصلح
فاجرہ علی اللہ سے گذر کر و لمن انتصر بعد ظلمہ فاولئک ما علیہم من سبیل پر کاربندی
مین کوئی جرح نہین ہو لہذا معروضہ کو گوش حق نیوش سے اصغا کرکے قضا کیجئے وہ
حکیم جی کا شطرنج کی بر دو مات مین تضیع اوقات صلوات کرنا تو معلوم ہوگا اور نیز
آپ کی عکسی تصویر نستعلیق پیرایہ مین مختلف مقامات کے دیوارون پر آویزان بھی ملاحظہ
کی ہوگی مگر اس بار ایک خاص اجلاس مین کتیا کو پاس لئے ہوئے انگریزی ٹوپی
زیب سر اور کوٹ پتلون کے لباس مین جو تصویر کھینچائی ہے اور ایسی حالت مین
ڈاڑھی کی بہی غالباً جسے فرینچ کٹ کہا کرتے مین اوس قرینہ سے صفائی ہو اس پیکر پاک
کو ایک پلے مین رکھ دیجئے اور مقابل کے پلے مین آپ کے کلام بلاغت نظام کو دہر دیجئے

جو فرد کیفیت انجمن اسلام بڑودہ بابت ۱۸۹۹ء کے صفحہ ۵ تا ۱۶ پر ارشاد فرماتے ہین

عالم کو گر عمل نہیں جاہل ہی بیخبر
تصویر یہ بیول ہی کہ جو بے بو ہی بے اثر

کشتی ہی ایک شکستہ مکان ہی بغیر در
گر راست پوچھتے ہو تو ہی خار پر ضرر

عامل نہیں ہو گر متعدی مرض ہے وہ
مضمون کفر و ظلم کا خالص غرض ہے وہ

مفہوم اسکے فعل سے ہوتا ہی صاف حال
ہو گفتگو کی جاہل و بے علم کو مجال

یہ رد و کد زبانی ہی دلمیں ہی قیل و قال
جسکا جواب کچھ نہیں سنئے اگر سوال

انسان اپنے نفس پہ کامل بصیر ہے
یہ سوء اعتقاد کی ظاہر نظیر ہے

ہان بعض نے کہا ہی جو عالم ہو بے عمل
لیکن یہ بات رکھتی ہی مخصوص اک محل

رکھ فعل سے نہ اوسکے غرض قول پر تو چل
تعلیم یافتو نکے لئے ہی یہ ایک مثل

دیوار پر لکھی ہو نصیحت تو مان لے
عالم جو بے عمل ہو اُسے خاک جان لے

پس اہل انجمن نے کیا سوچکر خیال
جنکو علوم دین محمد مین تہا کمال

آگے تھے اہل علم بڑودہ مین بیمثال
پر ہو گیا ہی ابتو زمانہ کا اور حال

تعلیم علم دین ہو نہ قرآن کا شوق ہے
پتلون و کوٹ کرکٹ و ہوٹل سے ذوق ہے

قاضی جی حضور والا کی اوسی حیرتناک فوٹو گراف اور اس کلام پاک وصاف کا انصاف
آپ ہی پر چھوڑا جاتا ہی اما از انجاکہ یہ عوارض ذاتی سے بحث ہی جسے صاحبان تہذیب جدید

بہت ہی ناپسند کرتے ہین اس سے پہلوتہی کرکے حکیم جی کا علمی سرمایہ ملاحظہ کریجئے جسے

آپ لپے ایک قبلہ پر خط مین تحریر کررہے ہین وہو ہذا۔

جناب قبلہ جمعدار حسین میاں صاحب ومی سلمہ

پیرزادہ علی میان صاحب نے مجھسے مسئلہ پوچھا تہا اور کہا تہا کہ آپ تحریر کرکے روانہ کروگے تو

بڑی مہربانی ہوگی صورت مسئلہ کی یہ ہو کہ اگر مصلی کو یقین ہو کہ نماز صبح کی ایک رکعت ہی

جماعت کے ساتھ ہاتھ آئیگی سنت صبح کی پڑھ لی اور جماعت مین شامل ہوجاوے اور اگر

ایک رکعت کے ملنے کا یقین ہو تو سنت کو ترک کرے اور جماعت مین شامل ہوجاوے اور

آفتاب خوب روشن ہونے کے بعد سنت کی قضا کرے اور افضل یہی ہو اور قضا سنت کی

آفتاب نکلنے کے پہلے درست نہین ہو اور یہ سنت کی قضا اسواسطے ہو کہ حضرت رسول اکرم

صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سنت قضا پڑھی ہو لیلۃ العرس مین یہ مضمون شرح وقایہ کا ہو اور

عبارت اوسکی یہ ہو ویترک سنۃ الفجر ویقتدی من لایدرکہ فان فاتت بدون

الفرض لا یقضی قبل طلوع الشمس فیقضی السنۃ بعد طلوع الشمس الی

الزوال عند محمد رحمہ اللہ۔ العبد خادم الطلبۃ قمر الدین عفی عنہ

اس قطعی حکم مین لیلۃ العرس اور شرح وقایہ لفظی فاش خطائین قلم اعجاز رقم سے صفحہ

قرطاس پر چکیدہ ہوئین اسکا چندان اندیشہ نہین ہے مگر خطائے معنوی جو حضور سے سرزد

ہوئی وہ تو دانایان فن پر روشن ومبرہن ہے کیا اسمین بھی مضائقہ نہین ہوتا۔

ہدایہ مین ہو واما عند محمد رحمہ اللہ تعالیٰ یقضیہا الی الزوال لان النبی

صلی اللہ علیہ وسلم قضاہما بعد ارتفاع الشمس غداۃ لیلۃ التعریس ولہما

ان الاصل فی السنۃ ان لا یقضی لاختصاص القضاء بالواجب والحدیث ورد

فی قضائہما تبعاً للفرض فبقی ماوراہ علی الاصل اور غلام محمد کے بھی مستند مولوی عبدالحی صاحب کے مجموعۃ الفتاوی جلد اصـ۲۶۶ پر ہے ؛

سوال ۱۹۹ سنت فجر اگر بضرورت شمول جماعت ترک شود پس ادائے آن قبل از طلوع آفتاب بلاکراہۃ جائز ہست یا نہ بینوا توجروا - ہوالمصوب

از حدیث قیس خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاقیمت الصلوۃ فصلیت معہ الصبح ثم انصرف النبی صلی اللہ علیہ وسلم فوجد نی اصلی فقال مہلا یا قیس اصلاتان قلت انی لم اکن رکعت رکعتی الفجر قال فلا اذن انتہی اخرجہ الترمذی وابن ماجہ وغیرہما عدم کراہت ثابت وضعف اسنادش چنانکہ ترمذی وغیرہ بیان کردہ است نہ بدرجہ ہست کہ مسقط احتجاج باشد لیکن حنفیہ بسبب تقریر اصولی حکم کراہت میدہند عینی در عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری مینویسد قلت استقرت القاعدۃ ان المبیح والحاظر اذا تعارضا جعل الحاظر متاخراً وقد ورد النہی فی احادیث کثیرۃ انتہی ؛

اور پھر مجموعۃ الفتاوی جلد اول صـ۲۲۳ پر ہو - استفتاء - مایقول العلماء فی ہذہ المسئلۃ ذکر فی کتب الاصناف قاطبۃ لایقضی سنۃ الفجر الا اذا فاتت مع الفجر فیقضیہا تبعاً القضائہ قبل الزوال واما اذا فاتت وحدہ فلا تقضی قبل طلوع الشمس بالاجماع لکراہۃ النفل بعد الصبح والاصل فیہ قولہ علیہ السلام لاصلوۃ بعد الصبح حتی تطلع الشمس ولاصلوۃ بعد العصر حتی تغرب الشمس رواہ ابوداؤد ولکن یعارضہ ماروی قیس بن عمر رآی رسول اللہ رجلا یصلی بعد صلوۃ الصبح رکعتین فقال صلوۃ الصبح رکعتین فقال الرجل انی لم اکن صلیت الرکعتین اللتین قبلہما فصلیتہما الآن فسکت رسول اللہ رواہ ابوداؤد

فما وجه التوفيق ورفع التعارض - بينوا توجروا - هو المصوب - لاشك فی صحة الاحاديث التی وردت بالمنع عن الصلوة بعد طلوع الفجر حتی تطلع الشمس وبعد العصر حتی تغرب من التطوعات علی ما فی الصحيحين وغيرهما وكذا لا اشبهة فی كون الحديث الدال علی جواز اداء سنة الفجر بعد صلاة الفجر قبل طلوع الشمس محتجا به الا ان اصحابنا لما اثبتوا فی الاصول ان النص المبيح والمحرم اذا تعارضا يقدم المحرم وان القول مقدم علی الفعل والتقرير حكموا هنا بالمنع عملا باحاديث النهی العامة القولية المحرمة وكذا قال العينی فی النهاية شرح الهداية بعد ذكر التعارضين ان المبيح والحاظر اذا تعارضا جعل الحاظر متاخرا وقد ورد النهی فی كثير من الاحاديث انتهی - اس بیان سے حکیم جی کی فقاہت کا اندازہ کرکے ناظمہ راہ حق کا نام نہ لیجئے مجھے تو بڑا تعجب یہ ہے کہ آپ کے حکیم جی بوحنیفہ مشرب کے ہوکر محمد کے مذہب مین کیون شامل ہو گئے خیر اسے بھی جانے دیجئے اور ایک نیا ماجری سن لیجئے *

امام المنکرین **غلام محمد** کے بھی مستند مولوی حقانی نے مقدمہ تفسیر حقانی مین لکھا ہو یوروپ مین ملک کے ملک ایسے بیدین وملحد ہو گئے کہ جو خدا اور خدا کی باتون پر قہقہہ اڑاتے ہین جنکا اثر ہندوستان مین بھی بولوس ہند سید احمد خان بہادر کے ذریعہ سے نوجوان انگریزی خوانون مین پہونچا اور شراب خواری وزنا نے از حد رواج پایا ام اوسمین ہو سید احمد خان کی تفسیر ملاحظہ فرمایئے کہ جسمین یوروپ کے ملحدون کی تقلید کرکے قرآن مجید کو بالکل محرف کردیا ہو خرق عادات اور معجزات انبیاء اور ملائکہ اور جن وشیطان ونعمای جنت اور عقوبات دوزخ کا محض انکار ہو اور پیغمبر علیہ السلام

کی وحی کو مجذوبانہ خیال بتایا ہی اور وجود اور اثر دعا پر وغیرہ بہت امور منصوصہ پر مضحکہ
کیا ہوا ہو۔ اوسی مین ہو تفسیر قرآن سید احمد خان دہلوی کی ہنوز ناتمام ہو اس شخص نے اپنے
خیالات باطلہ کو کہ جو ملحدین یوروپ سے حاصل کئے اور جنکی اتباع کا نام انکے نزدیک
ترقی قومی اور فلاح اسلام ہو درج کیا ہے دراصل یہ کتاب تحریف قران ہو نہ تفسیر خان صاحب
بہادر کی بیباکی اور الحاد کی وجہ سے تمام ہندوستان کے علما رنے تکفیر کا فتوی دیا ہو
مگر چونکہ وہ اور اونکی ذریت جنت دوزخ کے منکر اور الہامی باتون کو لغو سمجھتے ہین اسلئے اس
کفر کی بھی کچھ پروا نہین کرتے بلکہ مضحکہ اوڑاتے ہین العیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ ۞

انھین مولوی حقانی صاحب کے ایک لکچر کی عبارت رسالہ ردّ نیچریہ مرتبہ مرزا محمد
بیگ دہلوی مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی سے یہان پر نقل کر دینا بھی خالی از فوائد نہین آپ کا
ارشاد صدق بنیاد ہو۔ سید اگرچہ ہم ہی مسلمانون مین ایک پرانے معزز شخص ہین
مگر زمانے کی نیرنگیون اور تیرہوین صدی کے اثر نے نئے ریفارمر مصلح قوم پیدا
کر دئے پھر تو وہ تھے اور اونکے ہاتھ صاف اونکو ہندوستان مین پردیسی اور یتیم اسلام
ملا سید نے ترمیم تو کیا بلکہ پرانے اسلام کو جڑ سے گرا کر ایک نئے اسلام کی بنیاد ڈالی
اور اسکے حدود کو وسیع کر دکھایا کیونکہ اسلام قدیم مین جو مسلمانون کو محمد صلی اللہ علیہ
وسلم سے پہونچا ہو انبیا کو تو کیا ایک نبی کو بھی نہ مانے کتب آسمانی تو کیا ایک کتاب کا بھی انکار
کرے وہ قطعاً دائرہ اسلام سے خارج قرآن مجید کی متعدد آیتین اور بیشمار صحیح احادیث
صاف صاف کہہ رہی ہین کہ ان باتون مین ایک کا بھی منکر جہنمی ہو جو خالداً مخلداً جہنم مین جلیگا
سید کے اسلام مین ہندو عیسائی دہریے بت پرست سب داخل ہین اور جنت کے
مستحق ہین پھر اسلام جدید کے بموجب سید نے تفسیر مین مغربی فلاسفرون کے خیالات

ٹھلانے اور اصلی معانی کو دھکے دے دیکر باہر نکالنے مین جو کوشش کی وہ اسلام جدید
کے پیروؤن کے نزدیک قابل شکوری ہی اسکے بعد سید نے ایک اور بھاری کام کیا وحی
جنت و دوزخ ملائکہ بلکہ خدا اور نبی کے لفظ کو تو ایمان لانے کے قابل قرار دیا مگر انکے معنی بدل
دیے نئی نبوت جسکا کسی پر خاتمہ نہین جو معجزہ اور خرق عادت کے محتاج نہین نیا جبرئیل
نئے ملائکہ یعنے قوت ملکیہ بلکہ نیا خدا جو نہ دعا قبول کرنے پر قادر ہی نہ نظام عالم مین جاری
کرنے کے بعد دخیل ہی ماننا پڑا پھر جب اصل اصول باتون مین یہ اختلاف ہو تو فروعات
و عملیات کی کیا پرسش ہو اب مین نہین سمجھتا کہ یہ نئے اسلام کا بانی اسلام قدیم کے پابندون کی
تعلیم کی کیسی اصلاح و ترمیم کریگا سید کی تعلیم و تربیت جو مسلمانونکے بچون کے حقمین
ابر رحمت کیطرح علیگڈہ کالج پر برستی رہتی ہی میرے نزدیک مسلمانونکی موجودہ حالت کیلئے
کسیطرح مفید نہین بلکہ سخت مضر و خطرناک ہی اس تعلیم کا نتیجہ جو سب سے اول سید کے دونو
صاحبزادون کے حقمین ظاہر ہوا ہی وہ انکے لئے قدرتی نمونہ اور زندہ دلون کیلئے عبرت ہے
سید نے اسلام قدیم کو گرا کر جو مسیح اسلام کے بنگلے مین صاحبزادونکو بٹھایا منجملہ اور نقصا
کے ایک شراب خواری ہی کہ جسنے وضعداری ہی نہین کردیا بلکہ سرکاری ملازمت کے قابل بھی نہین
رکھا بلکہ زندگی سے مایوس کردیا گیا علیگڈہ کالج سب سے کہ ایک گھنٹہ تک اسمین دینیات کی
چھوٹی کتابون کی تعلیم دیجاتی ہی اور ظہر و عصر کے وقت کھیل کود کے ذریعہ سے نماز پر مجبور
کیا جاتا ہی خواہ بیوضو ہی کیون نہو اور اسکے ارکان و شروط سے بیخبری ہی کیون نہو مدرسۃ
المسلمین کہلانیکا مستحق ہو سکتا ہی؟ نہین ہرگز نہین اھ ملخصا و ملتقطا ۔

قاضی صاحب معاف فرمائیگا آپ کو بہت انتظار کرنا پڑا کہ سوق کلام سے میرا مقصود کیونکر
منوط ہو اب وہ موقع آگیا جو مین اپنی گذارش پر آپکے خیال کو متوجہ کر سکون اور آپ آخیر پہنچا

اپنے محکمہ دار القضا مین سنائین تب تلک آپ کے عالی وصیان کو اپنے قابو مین رکھہ سکون آپ اپنی قوت متخیلہ کے ایک گوشہ مین حقانی صاحب کی تقریر مسبوقۃ الذکر کے فقرہ اور تمام بیان سلسل کے خاص خاص جملہ ضرور مستحضر رکھین تا اعادے کی ضرورت نرہے یہ قوی امید ہے *

اب آپ اپنے مستند حکیم قمر الدین صاحب کی سنو کہ وہ اسکے برخلاف کیا قیامت قایم کر رہے ہین جبکہ ایسے سید کو ملک الموت نے دھر دبایا اور اوسکی روح کو دار الجزا کیطرف روانہ فرمایا تو بڑودہ انجمن اسلام کے بعض ممبرون کی تحریک سے ایک تعزیت نامہ لکھنے کا موقع آیا جسکو انھین مستند حکیم صاحب نے انشا فرمایا ملاحظہ ہو فرد کیفیت انجمن اسلام بڑودہ بابت ۱۸۹۸ع کی صفحہ ۳۶ پر جو ارشاد کرتے ہین *

جناب آنریبل مسٹر سید محمود خان صاحب بہادر ادام اجلالہ

ہم اہل انجمن اسلام بڑودہ گجرات بصد حسرت وافسوس صدمہ جانکاہ آپ کے پدر بزرگوار مغفور سے استرجاع کرتے ہین (انا للہ وانا الیہ راجعون) حقا کہ جناب سید احمد خان صاحب مغفور شیر میدان ہمت بزم عرصہ گاہ عظمت وجلال تھے اپنے اوصاف حمیدہ اور برکات پسندیدہ مین آپ ہی نظیر ومثال اس انتقال کا بہت بڑا اثر ہوا بیشک یہ امر مسلم الثبوت ہی کہ ساکنان عالم کون وفساد کو بموجب کل شیٔ ھالک الا وجہہ ایک روز معین ہی اور آن مقررہ پر بمفاد اذا جاء اجلھم لا یستاخرون ساعۃ ولا یستقدمون جام اجل پینا ہی اور باقیات صالحات کو صبر جمیل ضروری کرکے رنجیدہ خاطر جینا ہی لیکن بعض کا غم متعلقین شکستہ بال کرتے ہین اور بعض کا اہل قوم موجودہ حال اور بعض کا غم باعتبار حال واستقبال اور خدا شاہد ہی وکفی باللہ شہیدا کہ نور اللہ مرقدہ بانوار الرحمت والغفران قسم ثالث سے تھے اور کیون نہو جب اہل اسلام پر گھٹا جہالت اور بے ہنری کی چھاگئی اور ہر طرف سے صدائین ادبار اور الجوع کی آنے لگین اور دوسری قومون نے بباعث تحصیل وقتی اور

فنون حالی پایۂ ترقی پر قدم رکھا سید صاحب مغفور کا دل خون ہوگیا سبب کہ مدام خیر خواہیِ قوم کا
دم مارتے تھے پس بہزاروں ہزار دقت و مشقت بتائیدات آسمانی و توفیقات ربانی مدرسہ عالی قایم
کرکے سرکار گورنمنٹ سے بطور انگریزی پاس شدہ اسکالروں کو بیشمار بسبب لیاقت علمی و حیثیت
فنی رفعت عہدہ ہائے مالیتق پر چڑھا دیا اور بعضوں کو کرسی عدالت اور حکومت پر بٹھا دیا اور ابھی
بھی وہ دریائے مکرمت اور جلال کی موجین کہ مراد ہماری وہی مدرسۂ عالیہ ہے بیابانی کشت زار اہل اسلام
کو جاری اور رواں ہین کل ارباب اسلام جو چشم بصیرت اور دیدۂ عبرت وا رکھتے ہین اونکا ماتم کرینگے
اور نسلاً بعد نسلاً اونکے احسان سے سر جھکائے ہوے سجدۂ استغفار بجا لاینگے - ہمارے
نزدیک تو حدیث شریف ان اللہ عزوجل یبعث فی ھذہ الامۃ علی راس کل مائۃ من یجدد دینھا
رواہ ابوداؤد مصداق اسکی حقیقۃً ہو یا مجازاً اونکی ذات مقدس ہو کہ نئے سرے علوم و فنون
ماضی اور حال کو اہل اسلام مین پھیلا دیا ابھی اسمان رفعت و عزت پر اکثر ستارہائے روشن
اسلام جو چمک دکھا رہے اور ہماری نظروں مین تابان و درخشان آرہے ہین اسی آفتاب سعی و
ہمت کا پرتو ہے افسوس کہ غروب ہوگیا جب دوروست باشندونکو اسقدر تاریکی رنج آنکھوں مین
چھا رہی تو آپکے غم و الم کا کیا بیان ہو سکتا ہے آپ کو تلقین صبر تحصیل حاصل ہے آپ جزائے
صبر جمیل سے ناواقف نہین ہین اولئک علیھم صلوات من ربھم و رحمۃ و اولئک ھم المھتدون قطعہ

حسرتا ناظم نگون شد رکن قوم ای بسا دردا کہ آن ذیشان برفت
ذات او بد صورت ابر مطیر بر مزارع قطرہ زن باران برفت
بود سبزی و ریانی از و گشت تا گنبد اشتہ دہقان برفت
وای گرمای تعلم باز شد ظل مبسوط از سر طفلان برفت
از سر طاق رواق قصر ہند آن ہمای رحمت و احسان برفت

| | |
|---|---|
| عینتا ابیضت از اشک فراق | وا دریغا چون مہ کنعان برفت |
| باجواب من اف د القوم - انا | زین جہان سید احمد خان برفت |

یہان پر قمر الدین صاحب کو صرف دین کے معنے بتلا دینا ضرور ہے دریافت کرکے شاید آیندہ
عیسوی سنہ جیسی یہان لکھی تحریر کرکے ارنا جایز اور ترک واجب کے ارتکاب سے باز آئین -
فخر رازی تفسیر کبیر جلد ۴ صفحہ ۴۲ مین زیر آیۃ ان عدۃ الشہور اثنا عشر شہرا فی کتاب اللہ کی
تفسیر مین تحریر فرماتے ہین البحث الثانی فی تفسیر لفظ الدین وجوہ الاول ان الدین قد یراد
بہ الحساب یقال الکیس من دان نفسہ ای حاسبہا والقیم معناہ المستقیم فتفسیر الآیۃ
علی ہذا التقدیر ذلک الحساب الصحیح المستقیم الخ فلم یکن حمل ہذا اللفظ علی التعبد اولی
من حملہ علی الحساب قال اہل العلم الواجب علی المسلمین بحکم ہذہ الآیۃ ان یعتبروا
فی بیوعہم و دیونہم واحوال زکوتہم وسائر احکامہم السنۃ العربیۃ بالاہلۃ ولا یجوز
لہم اعتبار السنۃ العجمیۃ والرومیۃ انتہی مگر اس قسم کے معاملہ تو حکیم جی کی نظرون مین کچھ وقعت
سے دیکھے نہین جاتے لہذا اور علیحدہ گذارش کیا چاہتا ہون جو یہ ہے ؎

جناب قاضی صاحب حکیم جی کا یہ مضمون مختلف اجزا کا مرکب معجون ہوگیا ہے لہذا چند شبہات کا
فیصلہ چاہتا ہون وہ آپ اپنی گورنمنٹ سے عنایت کرنے مین دریغ روا نہ فرمائین - عینتا ابیضت
از اشک فراق ؎ وا دریغا چون مہ کنعان برفت - اس شعر مین خود بشمول کسی غیر کے عینتا
ابیضت کے مصداق ہے اور سید کو مہ کنعان کا مفہوم بنانے مین فن شاعری نہ سہی تو امین
بھٹائی کے رو سے کوئسے وغیرہ کی رعایت منظور فرمائی ہو لیکن آپ تکلیف نہ کیجیے غالباً آپ بھی
اس کوچے سے واقف نہین ہین پھر فیصلہ دینا جایز نہین لہذا رہنے دو علیحدہ جہان مین ہوجائیگی
آپ معروضات ذیل کے فیصلہ دیتے دیتے بھی اوکتا نجائین تو خوش نصیب اور بڑی غنیمت جانونگا ؎

اولاً یہ کہ حکیم جی نے وہان سے یہان تلک سوق کلام مین سرسید کو عموماً جن صفات کمال سے موصوف فرمایا ہو اور خصوصاً مصداق حدیث ابوداؤد بتایا ہو ایا واقعی ان صفات سے موصوف ہونے کا سرسید مستحق تھا یا نہین ✤

ثانیاً اگر مستحق تھا فرمائے تو غلام محمد کے مستند مولوی حقانی صاحب والی تقریر کی نسبت کیا خیال قایم کیا جاوے یہ صاف صاف فرما دیجئے ✤

ثالثاً اگر حکم یہ ہو کہ اصلاً اور قطعاً مستحق نہین تھا تو اب آپ کے مستند حکیم جی کو کیا مقرر کرتے مین آوے یہ بے لاف وگزاف ازروے انصاف ارشاد کیجئے ✤

رابعاً در المختار مین ہو لا بأس بارثائہ بشعر او غیرہ لکن یکرہ الافراط فی مدحہ انتہے اور ہدایہ مین ہو المروی عن محمد نصاً ان کل مکروہ حرام انتہی بنا بر روایۃ در المختار حکیم جی سرسید کے اس مرثیہ مین غایۃ درجہ کے افراط کی وجہ سے بشمول روایۃ ہدایۃ فعل حرام کے مرتکب ہوکر بجاے خودسرائی یا حصول ثواب واقعی خراب ہوے یا نہین ✤

خامساً اخرج الترمذی عن ابی موسی قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ما من میت یموت فیقوم باکیہم فیقول واجبلاہ واسیداہ ونحو ذلک الا وکل اللہ بہ ملکین یلہزانہ ویقولان اہکذا کنت واخرج القرطبی فی التذکرۃ والسیوطی فی شرح الصدور عن ابی ہدبۃ ابراہیم بن ہدبۃ قال حدثنا انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان العبد المیت اذا وضع فی قبرہ واقعد قال یقول اہلہ واسیداہ واشریفاہ واامیراہ قال یقول الملک اسمع ما یقولون انت کنت سیداً انت کنت امیراً انت کنت شریفاً قال فیقول المیت یالیتہم یسکتون فیضغط ضغطۃ تختلف فیہما اضلاعہ انتہی صغری کا حال تو آپ فرماوینگے لیکن صغری کا حال ارشاد ہو کہ ہمارے

برخلاف عقیدہ سید بشرط وجود ملائکہ ملہٖ ہزانہ کا مفہوم اَو تتخلف فیہا اضلاعہ کا مصداق ہونا سید کیواسطے ملنے مین کیا کوئی قباحت ہو یا نہین یا نچون جواب باصواب بحوالہ کتاب ارشاد ہون ؂

مگر از انجا کہ **غلام محمد** کے مستند حقانی صاحب نے سید کو بولوس فرمایا اور آپکے حکیم جی نے اوسے مجدد دین بتایا آپ یہ انصاف نہین کر سکو گے وجہ یہ کہ آپ اور **غلام محمد** دو تن ویک روح جیسی ہو نہ آپ غلام محمد کر مستند کو برا مناؤ گے اور نہ خود کے مستند حکیم کو نیچا دکھاؤ گے لہذا یہ مقدمہ ہم آپکے دار القضا سے ٹرانس فر کرکے خود حکیم جی کے حوالہ کرے دیتے ہین جنسے اب کوئی تصفیہ طلبی کی ضرورت ہی نہین وہ خود بڑے مدبر اور گہرے دور اندیش ہین روح واحد کے جسادین اور اونکے مستندین مین اندرونی بگاڑ اور خانہ جنگی ہونی کیسی دین انھون نے پیش بینی کرکے خود بخود فیصلہ لکھ رہا ہو اتنا ہی نہین وہ مطبوع ہو کر شایع بھی ہوگیا ہی ؂

ملاحظہ کیجئے گلدستہ بزم شادی صـــ۱۲ پر آپ کا ارشاد بلاغت بنیاد

ماہ یثرب کے اشارہ سے ہوا شق القمر ۔۔۔ ای فلک ایسا ہو روشن آسمان آدمی

جنس مائل ہو بسوی جنس یہ نکتہ ہو ایک ۔۔۔ آدمی کو چاہیئے ہو قدردان آدمی

کیون قاضی جی دیولنہ ہوائے رودانار احمدائے بس ہت۔ آگے آئے آیت نہ لگہ ہو نہ شکایت رہی یہ بات کہ ثانی شعر تو مطلب کا تہا لیکن اول شعر کے نقل سے کونسا مقصود ہو تو وہ بھی کہے دیتا ہون کہ اوسمین آپ کے مستند نے مدینہ طیبہ کو یثرب فرمایا ہو جو کہا۔ ماہ یثرب کے اشارہ سے ہوا شق القمر۔ اور اسوقت تلک حضور کو اتنا شعور نہین ہو کہ بلدۂ پاک سرور خطہ خاک و قبہ افلاک کو یثرب کہنا سخت مکروہ و مقبوح موجب توبہ نصوح ہو جناب قاضی القضات دیکھو دلائل الخیرات کی شرح مزرع الحسنات مین کی رباعی ۔

ای در جسد مدینہ جسم تو چون جان　　وین تو گرفتہ قاف تا قاف جہان
در لفظ مدینہ نگر از اعجازت　　سہ شق شدو گرفت وین را بمیان

ایسے مدینہ کو یثرب کہنا بڑی بیبا کی ہو اور سخت ناپاکی کتاب لاجواب وجود المسفرہ عن
اتساع المغفرہ ص٩٣ مین ہو ویکرہ آن یقال للمدینۃ یثرب الآن لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم
من قال للمدینۃ یثرب فلیستغفر اللہ ھی طابۃ رواہ ابن عازب وقال القرطبی فی تفسیرہ
یثرب اسم رجل من العمالقۃ نزل بھذا الارض فسموھا باسمہ قال البرماوی فی شرح البخاری
یکرہ ان یقال للمدینۃ المشرفۃ یثرب لانہ من التثریب وھو التعییر والتوبیخ انتہی ٭
ہرچند صاحب وجود مسفرہ اور برماوی نے مدینہ طیبہ کو یثرب کہنا مکروہ کہا ہو مگر ہمنے قریب
مین ہدایہ سے نقل کردیا کہ ہر ایک مکروہ کا حرام ہونا نصًا امام محمد سے مروی ہو اور قضار سنت
فجر مین حکیم جی مذہب امام محمد کو پسند کر چکے ہین پس بیشک وبلاریب مدینہ کو یثرب کہنے مین
حکیم جی حرام کے مرتکب ہوئے جسکی خبر بھی نہوئی شاک اسبات کا قرآن مجید اور بعض صحیح احادیث
مین مدینہ کا تسمیہ یثرب سے معلوم ہو آیندہ عبارتون سے فک ہوجاویگا نقایۃ الاثر شرح
خلاصۃ السیر ص١٥ مین ہو وما ورد فی التنزیل یا اھل یثرب لامقام لکم فھو قول بعض
المنافقین وما جاء فی بعض الاحادیث تسمیتھا بیثرب فھو قبل النھی عن ذلک انتہی
خلاصۃ الوفاء باخبار دار المصطفیٰ ص١ مین ہو وروی ابن شبۃ نھیہ صلی اللہ علیہ
وسلم عن تسمیۃ المدینۃ یثرب فلیستغفر اللہ ھی طابۃ وما فی الآیۃ حکایۃ عن المنافقین
ولذا قال عیسی بن دینار المالکی من سماھا یثرب کتبت علیہ خطیئۃ لکن فی الصحیحین
فی حدیث الھجرۃ فاذا ھی المدینۃ یثرب وفی روایۃ لا اراھا الا یثرب وقد یجاب بانہ
قبل النھی انتہی جذب القلوب الی دیار المحبوب ص١٤ پر محدث دہلوی رحمہ اللہ

۳۸۶

تعالی ارشاد فرماتے ہیں در حدیث آمده ست ان الله امرنی ان اسمی المدینة طابة فرمود

پروردگار عالم جل جلاله مرا امر کرد مدینه را طابه نام کنم و از وہب بن منبه آمده ست که نام مدینه در

توریت طابه و طیبه ست و مذہب امام مالک آنست که ہر که زمین مدینه را بعدم طیب نسبت کند و

ہوای او را ناخوش گوید واجب التعذیر گردد و او را حبس کنند تا آنکه توبه صحیح از وی بوجود آید و پیش

از زمان سعادت نشان نبوت مدینه را یثرب و اثرب بروزن مسجد میگفتند رسول خدا علیه افضل الصلوة

والکملها بامر الہی عز اسمه او را طابه و طیبه نام کرده گویند که یثرب نام یکی از اولاد نوح ست علیه السلام که

بعد از تفرق ذریت او درین سرزمین مقام گرفت و علمای تاریخ را اختلاف ست که یثرب اسم مدینه

ست یا ناحیه که در جانب غربی جبل احد ست و در وی عیون کثیر و نخیل بسیار بود و اکثر علما این قول را

ترجیح نموده و در قرب او اثارب بصیغه جمع موضع ست و ابن زباله که یکی از اصحاب امام مالک ست و

قدوه مورخان مدینه و بعضی دیگر از علما روایت کرده اند که مدینه را به یثرب تسمیه نکنند و در تاریخ بخاری

حدیثی روایت کرده که ہر که یکبار یثرب بگوید باید که از برای تلافی و تدارک آن ده بار مدینه گوید و امام

احمد و ابو یعلی روایت کرده که ہر که مدینه را یثرب گوید باید که استغفار کند نام او طابه ست و امثال این روایات

دیگر نیز آمده و وجه کراہت اشتقاق او است از ثرب بتحریک که بمعنی فساد ست یا تثریب بمعنی مواخذه و عقاب

آمده ست یا آنکه وی در اصل چون نام کافری ست تسمیه این مکان شریف که ساحت عزتش از غبار شرک

و کفر منزه و مبرا ست مناسب نبود و آنکه در قرآن مجید واقع شده یا اهل یثرب لا مقام لکم از زبان

بعضے منافقان ست که در تسمیه او بدین اسم داد نفاق میدادند و در بعضی احادیث نیز تسمیهٔ مدینه به یثرب

واقع ست گویند وقوع آن پیش از ورود نہی ست والله اعلم اور روح البیان میں ہے فی الحدیث[۳۸۷]

من سمی المدینة یثرب فلیستغفر الله هی طیبة و قوله علیه السلام[۹]

حین اشار الی دار الهجرة لا اریها الا یثرب و نحو ذلک من کل ما وقع فی کلامه فهو قبل النهی

وقد افتی الامام مالک رحمہ اللہ تعالی فیمن قال تربۃ المدینۃ ردیۃ بضربہ ثلاثین درۃ وبحبسہ وقال ما احوجہ الی ضرب عنقہ تربۃ دفن فیہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یزعم انہا غیر طیبۃ انتہی مواہب قسطلانی کی شرح زرقانی جلد ۸ ص ۳۵۹ مین ہی ویرحم اللہ ابا العباس احمد بن محمد العریف حیث قال فی قصیدتہ التی اولہا - اذا ما حدا الحادی باحمال یثرب فلیت المطایا فوق حذی تعبق - الاولی باحمال طیبۃ للنہی عن تسمیتہا یثرب - وانما سمیت فی القرآن حکایۃ عن المنافقین - انتہی - پس اگر حکیم جی بھی - ماہ طیبہ کے اشارے سے ہوا شق القمر - فرماتے تو کیا قباحت تھی لیکن قاضی جی آپ کے مستند حکیم جی بھی ہین تو بڑے بیڈھب جنکی افضل العبادات یعنے توصیف سید الکائنات بھی ایسی طرز سے ادا ہوتی کہ جسمین بکرات استغفار کی ضرورت پڑے نہ معلوم انکے معاصی وسیئات کیسے کچھ ہوتے ہونگے نسأل اللہ العظیم ان یتدارکنا بفضلہ العمیم سچ ہو جب قلم اختیار سے گذر جائے اور زبان قابو سے نکل جائے تو لفظ اور حرف حرف کا طور ہی کچہ اور ہو جائیگا اوسی گلدستہ بزم شادی مین مرزا علی صاحب کے کلام بلاغت نظام مین ہو -

| | |
|---|---|
| گاہ ہوتی ہے سپر گاہے سنان آدمی | منہ مین کیا کیا کرتی ہے زبان آدمی |
| ایک نقطہ حد سے بڑھجانے مین کل نقصان ہو | یہ زبان آدمی ہے پھر زیان آدمی |

اور اسے بھی جانے دو تو وہ ہین حکیم علام کا ارشاد بھی تو بہت سا باقی جسمین یہ شعر بھی ہو -

| | |
|---|---|
| روشنی گھر کی ہو گھر کو پھونک بہی دیتی ہو گاہ | شمع ہے ایک خانہ تن مین زبان آدمی |

طوالت گفتار کو اختصار کرتا ہون اور قاضی کے خطاب مین اس شعر کو تکرار کہ -

| | |
|---|---|
| اندکی وا زبتو گفتم و بس ترسیدم | کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار ست |

بالجملہ قاضی صاحب کو میرے مذکورۂ بالا چند سوالونکے جوابی زیرباری سے حکیم جی

کے ایک ہی شعر جنس مائل ہو بسوئے جنس یہ نکتہ ہوایک ٭ آدمی کو چاہیے ہو قدر دان آدمی
نے سبکدوش کر دیا یا ہمین حوصلہ تنگ اور حواس دنگ ہو جاتا غلام محمد اوراونکی خیرخواہوں نے
جب سید عبد القادر بن محمد حسن اور قمر الدین حکیم سے تجاوز کر کے محمود سورتی کو بھی ہمنے
بھرتی مین لے لیا اور انھین کی تصحیح اور کلام سے استناد کیا تو ہمنے بھی یہان کے بھانڈ
اور موچیون سے تو مشورہ نہ لیا مگر مجبوراً سرجان ملکم کی تاریخ سے الزام دیا نھین تو ایسے
لوگونکے ذکر سے شستہ اور مہذب ناظرین کو نفرت آتی ہے اتنا ہی نہین کتاب بھی غیر
میمون اور بے برکت ہو جاتی ہے ٭

حاصل کلام اور خلاصۂ مرام یہ کہ جب زمرۂ مخالفین نے بولوس سید کو مجددین
ماننے والی قمر الدین کے کلام سے کام لیا اور بمضمون قول صائب ۔

| | | |
|---|---|---|
| رسد بر اہل ایمان بیشتر آزار ور دنیا | ٭ | گزندی نیست از دندان جز انگشت شہادت را |

بزعم خود اہل حق کو الزام دیا کہین مجہول النسب نے منصب سیادت پر قدم مارنا غنیمت بجانا
پھر مولویت مین دم مارا اگر مرتا کیا تھا ٭

| | | |
|---|---|---|
| سعادت ازلی را بکسب نتوان یافت | | کہ زاغ از خورش استخوان ہما نشود |

کا سا مضمون تبا رفتہ رفتہ نوبت باین رسید کہ پنجارون کی گروہ مین جنہین فنا و صحن تک
کا تمیز نہین جو قطن و عہن کے فرق سے ہی بدیہی تہا مولویت کا تمغا ڈالدیا اب وہ ہین کہ
دھنی روئی کے طور پھولے معمولی سا یہ جبہ مین سماتے نہین اور اہل حق کو ستانے سے
باز آتے نہین سچ ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| کمینہ قدر چون یابد بزر استی گذرو | | پیادہ پیشہ کند کجروی چون فرزین شد |

ان مختلف اوضاع اور وطیرہ کے ارباب ضلالات و اصحاب جہالات کو دیکھکو اچانک حافظ کا

کلام یاد آگیا جو فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| تناہی الصبر بذ خلت بماوی الاسد سرحان | وطار العقل از عنی بمغنی الورق غربان |
| بیا ای طائر فرخ بیاور مژدۂ دولت | عسی الایام ان یرجعن قوما کالذی کانوا |
| درین ظلمت سرا تا کی ببوی دوست بنشینم | گہے انگشت بر دندان گہے سر بر سر زانو |

ناچار اپنے ضروری مقاصد و مہمات بر طرف چھوڑکر ادہر اودہر سے یہ چار ورق ہم پہنچا اور جوڑ کر ہدیۂ ناظرین پاک آئین اور تحفہ اولی الالباب کرتاہون اور تفاول سعادت کی نیت سے کلام سعدی پر خاتمہ کتاب لکھتاہون۔

| | |
|---|---|
| ما نصیحت بجائے خود کردیم | روزگاری درین بسر بردیم |
| گر نیاید بگوش رغبت کس | بر رسولان بلاغ باشد و بس |

## خاتمۂ کتاب مناظرۂ بڑودہ کی مختصر کیفیت رودادکے بیان مین

ناظرین باتمکین اس کیفیت کے ضمن مین اون خیانات کو بھی ملاحظہ فرماوینگے جو ابنار زمان نے خود کی تحریرات مین درج کین یا اخبارات مین مشتہر کرائین جسّے اونکی دیانت اور ثقاہت کا پورا پتا لگیگا اور جا بجا بھی دشوار نہ ہوگی یہ ظاہر ہو کہ رانڈیر اور سورت کے مجموعی لوترن جنہین تسمہ ربط کہنا بھی بیجا ہو جب رونق افروز بڑودہ ہو کر اپنے ایک ایجنٹ کے یہان محلہ یاقوت پورے مین آ ٹہرے اور ایجنٹ نے طوطا چشمی کی کامل داد دیکر مولوی زین الحق عرف چھٹو میان پر حوالہ کیا بالاخیر جب یہ در دولت پر باریاب ہوئے اور عرض حالات کی تب ان بجمیع صفات کمال موصوف اور گروہ عالم بڑھ نکلے ایسے خاندان کے مشہور و معروف صاحب نے (چنانچہ اون کے خود کے ایک خط اب بھی دعوی کرتے ہیں) احقر پر ایک بڑا بوجھہ دار جریلی حکم صادر کیا جو بجنسہ درج ذیل ہے

ضروری

بخدمت شریف جناب مولانا محمد بشیر الدین خانصاحب زادالطافکم

مغلواڑہ بڑودہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامداً و مصلیاً و مسلماً

مولینا بالفضل اولینا السلام علیکم و علی من لدیکم

جناب مولوی غلام محمد صاحب راندیری یہاں تشریف لائے ہیں اور بہت ہی قلیل الفرصت ہیں لہذا جناب ممدوح کا منشار قلبی یہی ہے کہ درباره مبحثہ معلومہ بالمشافہ تشفی جانبین ہوجائے تو انسب و اولیٰ ہو تاکہ آیندہ طوالت گفتار کی تکالیف شاقہ اور تحریرات کے مصائب مالایطاق سے امن حاصل ہو۔ لہذا مستدعِ خدمت ہوں کہ حتی الوسع آج شام تک یا در صورت عدم امکان کل صبح کو ضرور مع ضروریات مبحثے کے غریب خانہ پر رونق افروز ہوکر ممنون و مشکور فرمائیگا۔ لیکن اثنار تقریر علمی میں کسی طرف سے وہ الفاظ جنکا برتاؤ یہاں کے جہلا میں ہوتا ہے کام میں نہ لائے جاویں۔ والسلام۔ جواب جلد عنایت فرمائیگا۔

المکلف

محمد زین الحق عفی عنہ عرف چھوٹے میان

بتاریخ ۱۰ ماہ ذیحجہ یوم جمعہ ۱۳۱۷ھ

جب یہ رقیمہ فیض ضمیمہ موصول ہوا تو جواب بایں طور گذارش کیا۔

باسمہ تعالیٰ

بخدمت شریف تسلیم

نوازش نامہ موصول ہوا کیفیت مندرجہ مفہوم ہوئی کل صبح سے آپکے فرمودہ کے موجب آپکے دولتخانہ پر بحث ہوگا اسمین کوئی اندیشہ نہین فقط گنجایش سامعین کا خیال ضرور ملحوظ رہنے وبس۔ شکایت قلیل الفرصتی ابھی سے ہونے لگی یہ پیش نظر رہے۔ یہ بحث بعیت مالہ وما علیہ طے ہونے تلک اون حضرات کو ضرور رکنا پڑیگا اسکی اگر آپ ذمہ واری فرماوین تو نوازش نامہ کا مطلب باجمیع مقدمات مندرجہ مقبول ہو ورنہ ابھی جواب سے ممتاز فرمایگا۔ ۱۲ ماہ ۱۲ سنہ ۱۳۱۵

محمد بشیر الدین عفی عنہ

اس عرضی کا جواب حسب پائین ارشاد ہوا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم — فقیر غلام محمد بن حافظ صادق کیطرف سے جناب مولوی محمد بشیر صاحب کو جناب کا نوازشنامہ بمعرفت جناب زین الحق عرف چھوٹو میان وصول ہوا مافیہ سے واقف ہوا مناظرہ کے اختتام تک فقیر یہان ٹھہریگا آپ بفکر رہین اور جناب نے کل صبح روز شنبہ تاریخ ۱۳ ذی الحج ۱۳۱۵ کو مناظرہ کیلئے قبول کیا وہ بھی قبول ہو ورنہ فقیر تو ابھی تیار ہو بس یہی عرض ہو۔ حررہ الراجی عفو ربہ الصمد غلام محمد۔

اسپر چھوٹو میان صاحب نے یہ قبولیت لکھی کر

مین اور مولویصاحب قبول ہین
محمد زین الحق عفی عنہ

اس شرطپر بناء گفتگو یون قرار پائی کہ اولا غلام محمد اپنے رسالہ ازالۃ الریب اور استفسار کی عبارات منقول عنہ کے مطابق کر دکھائے پھر اپنے دعوے سے اوسکو موافق کر بتائے اسکے تصفیہ کے واسطے اسی ہفتہ کے روز دو حلقے تھے اور اتوار کے روز تیسرے ایک اور اضافہ کئے گئے جنکے نام نامی اور اسماء گرامی قریب مین ذکر ہونگے پہلے روز کا بحث استفسار کے صفحہ ۴۲ پر مولوی نجف علی کی تائید مین غلام محمد کی پیشکردہ دلیل تزوج بشہادۃ اللہ ورسولہ پر شروع ہوتا ہے

اولا تو یہ عبارت فتاوی قاضیخان مین کہان ہو یہ نکالدینا غلام محمد کے اعضار کو مرتعش

کرنے مین ناکافی نہ تھا پھر اس عبارت مین کے لفظ قالوا کا برتاو فقہا کے یہان کس بات کا شعر ہو
اسکا جواب دینا سکرات موت سے شاید کچھ ہی کم تہا مگر ابتدا رتایہ مین آپ کا فرمودہ (مولوی
نجف علی صاحب کا قول بہت صحیح ہی) اسمین اصح اور صحیح کا تقابل ہو جسمین اصطلاحات فقہیہ
جس سے اکثر ایسے بوالہوس کم نصیب ہوا کرتے ہین اسکی چھیڑ مین جب حضور کا ہوش رنگ
اور رقافیہ حواس تنگ ہوا تو قاضی نے تلقین جواب پر حکمین کو راضی کر لیا اور ٹیلی کا ٹیکا دینا
شروع کیا مگر بقول گجراتیان سیٹھہ کی سیکھا من چھانپے تلک ہوتا کیا تہا دعوی ایجاب جزئی
اور سلب جزئی کا تہا اور پر دلیل سلب کلی کیا مفید تھی قاضی بیچارہ کرتا تو کیا پھر تو پانی کی
عطش اور پیاس کی تپش مین مسجد کے استنجا خانے کی ٹین پاٹ سے وہ مدد مانگی کہ عیاذا باللہ
العظیم اس حالت نازک مین انکی ضخامت بطنی سے اگر ھل امتلأت کہا جاتا تو شک نہین کہ بل
من مزید کی صدا آتی آخر کار اندازہ اڑھائی کلاک مین چھہ سات بار دو دو اڑھائی اڑھائی سیر پانی
پیکر اوکتا گئے پیٹ مین کچھ ایسے بھڑکے تھے کہ پانی فی الحال پسینہ ہو کر معطر ہو جایا کرتا تھا بانیہمہ
عرق ریزی بھی دلیل سے دعوی اوتنا ہی دور تہا جتنا دہلی سے کانپور اس روز کا وقت پورا
ہونے تلک یقین تو ہو گیا یہ کھیر تو ٹیڑھی ہی ٭

اسی شام کو مولوی محمود نے تو ڈاک گاڑی مین سورت کی مہورت کی ٹھہرائی دوسرے جلسہ
مین صورت نہ دکھلائی غلام محمد نے آج کے احد الحکمین سے کچھ مصافحہ کیا اور پنج تن کا واسطہ دیا
ثانی الحکمین عرب صاحب تو تھے عمائد نجد شریف سے پھر مولوی محمود کی تقلید کرنے سے مانع
کون تھا اتوار کے روز بروقت گجراتی ترجمہ تحفۃ الہند پر آپکے حاشیہ سے پھر انگریزی ترجمہ سے یہہ
عبارت پا مین بتلائی

અનુક્રમણીકા.

પૃષ્ઠ ૧૨૭

(નોટ) છુપીબાત.ખુદા.વગર.કોઈ.જાણનાર.નથી.

(૧૨૭)

૧. ફતાવા.કાજીખાન.માં.છે.કે.જે.કોઈ.વગર.સાક્ષી એ
નીકાહ.કરે.ને.કહે.કે.ખુદાને.અને.તેના.રસુલને.ગવાહ કી
ધાછે.અથવા. ફરીશતાને.ગવાહ.કીધાછે.તોતે.કાફર થા
એછે.કારણકે.તે.એમ.સમજે કે.ખુદાનો.રસુલ.છુપી.વા
ત.જાણેછે.પણ.પેગંમબર(સલ)જ્યારે.જીવતાં.છુપીવાત
જાણતા.નહતા.તોપછી મરણ પછી.કેમ.જાણે.

قطع نظر اس بات سے کہ تطابق دلیل و دعوے مین بعد المشرقین ہو تاہم استفسار مین
عبارت نقل کردہ قاضیخان مین لفظ قالوا موجود ہی جسپر اس مسئلہ کے سمجھنے کا مدار ہو وہ اس
ترجمہ مین خود غرضی سے کہان جا گھسا پھر وہان فرشتہ صاحب کا کوئی ذکر نہین یہان تک
ے آدھا اسکے جواب کچہ ایسے قابل انتخاب دے کہ میرے پاس بیٹھا ہوا ایک ظریف
بیساختہ بول اٹھا۔

| کچہ اسکو دیکھکے ساقی کے ایسے ہوش گئے | | شراب سیخ پہ ڈالی کباب شیشہ مین |
|---|---|---|

ایسی ابتر حالت مین اپنے منشار قلبی دجسکا اظہار چھوٹو میان کے خط مین یون تھا،
جناب ممدوح کا منشار قلبی یہ ہو کہ دربارہ مبحث معلومہ بالمشافہ تشفی جانبین ہو جائے تو انسب
و اولی ہو تا کہ آئندہ طوالت گفتار کی تکالیف شاقہ اور تحریرات کے مصائب مالا یطاق سے

امن حاصل ہو) کے برخلاف حکم سے درخواست کی آپ دلائل طرفین لیکر حرمین کے علمار سے استصواب کیجئے جیسا وہ ارشاد فرمادین وہ ہی بجا ہے چونکہ حکمین کو اول سے ہی سادہ رکھا تھا اب تو واہ واہ سبحان اللہ کی ٹھہرتے ہی مناظرہ اسٹاپ اور حکم کا حکم صادر کہ فریقین اپنے دعوے کی تائید مین دلائل پیش کرین تا حرمین کو عرب صاحب روانہ کردین غلام محمد پارٹی نے کچھ سفید اوراق اپنے نامۂ اعمال کیطور پر سیاہ کرکے حکم کو حوالہ کرتے ہی خود بسواری ریل بیک بینی و دو گوش مع الخیر والعافیۃ اپنے احباب سے ہم قافیہ ہو گئے ❊

بتاریخ ۱۶ ماہ ۱۲ سنہ ۱۳۳۱ ہجری کے روز حکمین کو احقر نے مندرجہ ذیل عریضے سے اطلاع دی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم

بخدمت شریف حضرات بابرکات حکم صاحبان مسئلہ متنازعہ فیما بین غلام محمد و محمد بشیر الدین پس از ادائے تحائف سلام مسنون ابراز مرام و مضمون اینکہ حضرات - بداعیہ چندے عایات و لحاظات کہ تفصیل آن لاریب موجب ملال است - شروط روز اول بحث را بلا ضرورت برطرف نہادہ طرفین را بنا بر درخواست احد الجانبین مامور و ملتمس را بالخصوص مجبور فرمودند کہ دعوائے خود ہا را تحریر کردہ بدلائل آن ہا موید نمودہ پیش سازند تا بحرمین فرستادہ تصحیح کنانیدہ آید عقیدۂ ہر کدامی از جانبین کہ پسندیدۂ علمار نامدار اندیار فیض آثار افتد بعجرای آن کار بشد باید شد ❊

الحمد للہ والمنۃ کہ تصحیحات معانی اسلام و علمار بیت الحرام موافق ادعار احقر الانام بحول اللہ المنعام موجود اند الحال بہانۂ ارسال محض بیکار است این محتاج بیان نیست بنار علیہ معروض کہ وقت و مکان معین فرمودہ کمترین را ارشاد فرمایند تا فتوائے سیوفۃ اللہ کرا حاضر نماید بملاحظہ سامی

گذرانیده فیصلہ عنایت فرمایند

اسمای گرامی علمای نامداران میمون دیار برای ملاحظہ درج ذیل اند

| | | | |
|---|---|---|---|
| مفتی الحنفیہ محمد صالح کمال | مکہ | مفتی الشافعیہ محمد سعید بابصیل | مکہ |
| مفتی المالکیہ محمد عابد بن حسین | مکہ | مفتی الحنابلہ خلف بن ابراہیم | مکہ |
| مفتی الحنفیہ عثمان بن عبد السلام داغستانی | مدینہ | سید علی بن محمد طاہر مدرس اعظم | مدینہ |

مولانا مولوی عبد الحق صاحب الہبادی

مولوی عبد اللہ سندی صاحب — مولوی امام الدین احمد صاحب

پایہ حرمین الشریفین مولانا مولوی رحمت اللہ صاحب

مدرسین مدرسہ صولتیہ

مولوی حضرت نور صاحب — مولوی عبد السبحان صاحب

حضرت حاجی امداد اللہ صاحب فاروقی

نہ محض ممدوح و مستند بلکہ مرشد غلام محمد راندیری

بمواہیر و دستخط فضلای مصدرین فتوای مطبوع حسب مدعای کمترین مزین است بملاحظہ گرامی آوردہ فیصلہ مرحمت نمایند و محض برای تصدیق اینمعنی کہ گذارش ہذا بنظر اقدس گذشتہ است دستخط سامی ثبت فرمایند۔ تحریر فی التاریخ ۱۹ ماہ ۱۲ ۱۳۱۱ھ

عریضہ نیاز آگین محمد بشیر الدین عفی عنہ

اس اطلاع کو روز اول کے دو نو حکم نے دیکھا اور ملاحظہ کیا اما ایک خاردار لگام نے جو اونکے مونھہ مین تھی حقگوئی سے خاموش رکھا

ایک دو روز گذرے بھی نہ تھے جو چوطرف سے راندیری بھاگے کی دلسوز صدا جب کسی کوتاہ اندیش بدطین اور بدکیش بیدین کو ٹھیک نہ معلوم ہوئی تو دامن تنگ کو داغ مغفرت

سے پاک کرنا بجز اسکے اور کسیطور نہ سوجھا جو یہانکے ایک اخبار سیاجی و جی مین یہ مضمون مطبوع
کرادیا وہ ملاحظہ کیجیے ✤

વડોદરા·સીયાજી વીજય·ગુરૂવાર·તા૧૧૯-જ૧૯૦૦ પાનન ?

કાલમ પાંચ·

## ( ધર્મનો વાદ )

અહીંનાં·મુગલવાડાના·મૌલવી·બશીરખાન·નો·એવા
મતછે·કે·ખુદાની·પેઠે·પેગંબર·સાહેબ·પણ·ભુત·ભવીષ્યા
અને·વર્તમાન·સર્વ·જાણતાં·હવે·રાંદેરનાં·મૌલવી·ગુલાં
મ·મોહમદ·એમકહે છે·કે·પેગંબર·સાહેબને·જરલું·ખુદાએ
અસંબંધ·માં·બતાવ્યું·હતું·તેજ·જાણતાહતા·આમમત
ભેદ·થવાથી·ગયાસોમવારે·રીઅહીં·મૌલવી·ધ્યાર·સાહેબ·અ
ને·મે·એરબ સાહેબની·કમેટીનિમાઈ, બંને મૌલવીનાં·વાદ
વી·વાદ થયાં·તેમાં મૌલવી·બશીરખાંએ·મૌલવી·ગુલા
મ મહમદ·ને·એ·મુદ્દા શિવાયના·સવાલ·કર્યાથી·તેમને
કહ્યું·કે·હું·તો·બહાર·ગામ·નો·રેહનાર છું·અને·આમ·ચ
લતા·સવાલ·પુછાયતો·મહીને·પણ·અંત·ન·આવે·તે
થી·રવીવારે·કમેટીએ·ઠરવ્યું·કે·બંનેએ·સોમવારે·પો
તાના·મુદ્દા·લખીને·આપવા·ને·મક્કા·મીસર·મોકલી
સાંથી·જેચુકાદો·આવસે·તે·સર્વને·રોશન·કરીસું સોમવારે

કમેટી·પૈકીનાં·અરબ·સાહેબ·શીક·હોવાથી·સરવે·તેમને
ત્યાં·ગયા·તે વેળા·મૌલવી·ગુલામ·મોહમદે·પોતાનું·લ
ખેલું·આપ્યું·અને·મૌલવી·બશીર સાહેબ·પોતાનું લખે
લું·પેર·મોકલીદીધાનું·જણાયું·હતું·પણ તે·હજુ સુદી·આ
પ્યું નથી·આ માટે·અહીંનાં માહુમદન·ભાઈઓમાં ઘણી
ચરચા·ચાલે છે·

جب احقر کو یہ معلوم ہوا تو الحمد للہ کہا اور روز اول کے حکمین اور روز دوم کے تیسرے
حکم کا موجود ہونا غنیمت تصور کر کے عرب صاحب کو حسب الذیل تحریر پیش کی ہر چند امید تو نہ تھی
کہ کچھ فرما دینگے اما اوس کم نصیب کی بدبختی نے زور کیا جسنے یہ خلاف واقع خبر درج کرائی
تھی جو حضور استشہاد کے نیچے عربی بولنے پر مجبور ہوئے ٭

باسمہ تعالی

استشہاد از جناب حکم صاحبان مسئلہ متنازعہ فیما بین غلام محمد و محمد بشیر الدین

اولاً اینکہ آیا محمد بشیر الدین دعوی نمودہ است کہ علم جناب رسالت پناہی مساوی و مماثل علم حضرت
الاہی است - دویم اینکہ آیا محمد بشیر الدین کدامی سوال بیفائدہ یا تقریر بیقاعدہ خارج از بحث کہ تعلق تام
برسالہ ازالہ یا استفسار نداشتہ باشد نمودہ است - پس اگر ارشاد سامی این باشد کہ نہ او عار
تساوی کردہ است و نہ سوال بیفائدہ خارج از بحث و غیر متعلق برسالتین السابقتین نمودہ است
حسبۃً دستخط خود بذیل این معروضہ ثبت فرمایند تحریر فی التاریخ ۲۰ ماہ ۱۲ سنہ ۱۳۱۶ -

ملتمس محمد بشیر الدین عفی عنہ

عرب صاحب نے بعد از ملاحظہ عریضہ ہذا جو تحریر فرمایا وہ یہ ہے -

بسم اللہ وبہ اعتصم مما یصم واقول ان المولوی بشیر الدین الافخم حالۃ المحاورۃ مع المولوی المحترم غلام محمد لم ینطق بالاول ولا خرج عما یلیق فمن نقل عنہ غیر ما ذبہ فقد اراد شق عصی المسلمین ومن یضلل اللہ فمالہ من ھاد حررہ فقیر ربہ ابراھیم محمد ال رضوان

پھر ایک گذارش باقی دو حکمین سے کی ہو جسکی نقل بجنسہ یہ ہو۔

باسمہ تعالی

استشہاد حضرات حکم مسئلہ متنازعہ فیما بین غلام محمد و محمد بشیر الدین سو یہ ہو کہ کیا آپ صاحب فرماتے ہین کہ محمد بشیر الدین نے دعوۂ علم رسالت پناہی مثل علم حضرت الاہی کیا ہو۔ ایک دویم یہ کہ کیا آپکا فرمودہ ہو کہ محمد بشیر الدین نے غلام محمد سے کوئی سوال خارج از بحث بلا فائدہ کیا ہو جسکو ازالۂ الریب یا استفسار سے پور التعلق نہ تھا۔ اگر آپکا فرمودہ یہ ہو کہ نہ دعوای مثلیت کیا ہو اور نہ کوئی سوال خارج از بحث تو ذیل مین صحیح فرماوین بتاریخ ۲۰ ماہ ۱۲ ۱۳۱۳ھ ۔ گذارش محمد بشیر الدین عفی عنہ

اسپر دوسرے دن کے تیسرے حکم صاحب تحریر فرماتے ہین

بندہ بروز یکشنبہ موجود تھا پہلے روز کیا گفتگو ہوئی اسکا مجھے علم نہین ہو مین موجود تھا اسوقت نہ دعوائے مماثلت تھا اور نہ کوئی سوال خارج از مبحث۔ کتبہ العبد الداعی السید نور الدین الرفاعی عفی عنہ۔

اب باقی رہے زکی النفس پاکیزہ شیم روز اول کے دوسرے حکم عالیجناب معلی القاب مفتی حلت شراب خانہ خراب مولوی پیارے صاحب اراہ اللہ سبیل الرشد الی اسنی المطالب انکی خدمت والا مین مذکورہ بالا گذارش بجنسہ پیش کی تو حضور نے ذیل کی عبارت مسطور کی ۞

مولوی محمد بشیر الدین نے کوئی سوال خارج از بحث نہین کیا اور بھی علم جناب سید المرسلین کو مثل علم جناب الاہی کے نہین گردانا۔ العبد الاثم پیارے صاحب عفی عنہ

اما از انجاکہ آپکے مزاج کا رنگ ہی بو قلمون اور طبیعت کا ڈھنگ ہی گوناگون مباد اثنائی الحال مین کیا قیامت ڈھانیکو آمادہ ہو جاوین باین خیال حاضرین الوقت سے دو شخصون کی گواہیین بھی لکھالین وہ یہ ہین۔

العبد

فقیر حقیر سید علی قادری دستخط جناب مولانا مولوی پیارے صاحب نے بندے کے روبرو کئے ہین بقلم خود

العبد

ماسٹر حبیب بھائی حسین بھائی جناب مولوی مولانا پیارے صاحب کے دستخط میرے روبرو ہوے ہین بقلم خود

کیون حضرات انصاف پسند و دشمنان دین کی کارروائی کا اندازہ تو ہو گیا ہوگا اخبار سیاجی وجو کیا تحریر کرتے ہین اور حضرات باوجودیکہ اونمین بعض کے صفات ذاتیہ کیطرف اشارہ بھی کیا او کیا تقریر کرتے ہین اسکو تو آپ دریافت کر لیجئے گا مگر بالفعل مجھے ایک گذارش اور بھی درپیش ہو اوسکا جواب باصواب غلام محمد صاحب سے سننے کا انتظار فرمائیے۔

مولوی غلام محمد صاحب آپ کو اپنا اقرار تحریری یاد تو ہوگا کہ مناظرہ کے اختتام تلک فقیر یہان رہیگا آپ بیفکر رہین مجھے آپنے بڑا دھوکا دیا کہ بیفکری کی صلاح دی اور مناظرہ کا اختتام چہ معنی ابتدا بھی تو پوری ہونے دی جب خارج از بحث سوالات بھی نہ تھے تو آپکے صلاح کار اور ساتھیون نے بد صلاح دی جسمین آپ کی دوامی تذلیل کی آپکے مجموعی اشکال تسعہ مین کے صاحبہ بخت مسعود مولوی محمود نے جنھین قطن و عہن اغنی قنا و صعن تلک کا تمیز نہین لیسے نے اگر آپکے بیاس کا قیامت کا سا سانحہ جانسوز مشاہدہ کرکے طوطا چشمی کی تو گیا یہ واقعی یوم یفر المرء من اخیہ الآیۃ بھی تو کلام پاک ہی آپ چندے اور بھی قیام فرماتے تو کیا قباحت تھی حوض مسجد مین پانی جسکا ذائقہ آپکی سکرات مین آبحیات کا تھا دو دو مرنے کو کافی تھا پھر بے کو تو بلاریب وانی اب جواب الجواب مین ضرور یاد رہے کہ کیا وجہ تھی جو

فقرہ اکی ٹھہرائی اور ایک آدھ ہی دن مین نادیری کی صورت یاد آئی فرض کیجئے کہ خارج از بحث
کسیقدر سوالات تھے تو پھر اوس سے آپکو نفرت کیون نادیری کے کس مسجد مین کسنے آپ کی مرمت
کی اور آپنے کتنی ہلدی پھٹکری پھانکی کسکے زیر علاج رہے یہ سوالات اصلاً نہ تھے آپکے
عوارض ذاتی سے بالکل بحث نہ تہا اور نہ کسی کی نسبت ناتال والی امانت گینونکی کوئی تحقیق
چلائی ہی جسے بھلتا یعنے خارج از مبحث سوال کہا جاوے آپکے خیر خواہ سچے کہ خارج از
بحث سوال تھے پھر آپ تو بقول آپکے بھاٹ کے سردرس علوم کل اور حاوی کل فنونون
مین تھے اندیشہ ہی کیا تہا سوال ہوتا جاتا آپ جواب دیتے چلے جاتے حکم خود اپنی مشفقت
سے سبکدوش ہونے کو خاطر خواہ تجویز کرہی لیتے آپ کی بدنامی بھی بالکل نہونے پاتی
خیر ہر چند گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں کہا جاتا ہی مگر آپ بفضل خدا اب بھی تشریف لاکر اگرچہ
ہمت عالی کو متوجہ کیجئے گا تو کسیقدر بھی سرخروئی حاصل ہوئے بغیر رہے تو ہمارا ذمہ
نہیں ہی یہ تصور نفرمادین یہان آپکے مونھہ لال کرنے مین کوئی دقیقہ اوٹھا رکھنے والے
نہیں ہین آپکے چلے جانے گلال کے تھال لئے استقبال کو کمربستہ ہین اور اشتیاق
لقامین جگر خستہ چشم براہ انتظار ہین ؛؛

تاریخ ۵ ماہ صفر سنہ ۱۳۱۸ بمبئی پنچ بہادر صاحب اپنے پرچہ اخبار جلد ۵ نمبر ۲۳ مین
ایک جاے پر اعلان فرماتے ہین ۔

## بڑودہ کا مناظرہ

مولوی محمد بشیر صاحب اور حافظ و مولوی غلام محمد صاحب نادیری کے مباحثہ کے
بابت ایک بڑے زور شور کا طومار دفتر عالیہ مین موصول ہوا ہے ۔ مولوی محمد بشیر کا
یہ عقیدہ ہی کہ رسول خدا صلعم کو علم غیب خدا کے برابر تہا (معاذ اللہ) حافظ صاحب کا

یہ دعوی ہو کہ جسقدر خدای تعالی نے رسول پاک کو عنایت فرمایا تہا وہی تہا یہ مراسلہ آیندہ ہفتہ مین شایع کرونگا ۔

بتمدد و ہفتجات دو بالفتصای لاچکے کر اس مراسلہ کے شیوع کا انتظار ہوا تا کوئی خاص وجہ ہوگی جسکی جہت سے موقوف رکھا گیا کاش یہ بھی شایع ہو جاتا تو اس مراسلہ کے مرسل کی دینداری کا اندازہ حضرات حسلم کی تحریرات سے بخوبی دریافت ہوتا عام اہل اسلام پر بھی پوشیدہ نرہتا ۔

مولوی غلام محمد صاحب یاد نکلے نماز مندون سے ہمچون کارروائی کی کچہ شکایت نرہی جب مولوی عبد الحی صاحب امام آن مسجد سولمین کی نضرۃ النعیم مطالعہ سے گذری یہ حضرت اضلاع سورت مین من حیث العلم اپنے قوم کے ریشایل صاحبون مین زبردست مانے جاتے ہین اور ایک دو دینداروں کی دیانت شعاری تو دیکھی مگر ان حضرت نے ہر کہ آمد برآن افزود کو کیا خوب ثابت کیا ہو وہ ملاحظہ کے قابل ہو ۔

ہر چند رسالہ ازالۃ الریب مین غلام محمد کا ارشاد بعد حمد و صلوات یہ ہو (مولوی بشیر بڑودوی نے اپنے وعظ مین کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالی نے علم تمام جزئیات ماکان و مایکون کا عنایت کیا تہا اور کوئی جزئی اور کوئی ذرہ آنجناب کے علم سے باہر و خارج نہین ہو) اسی مطلب کی اگر عربی یہ ہے جو نضرۃ النعیم مین بعد حمد و صلوۃ کے فرماتے ہین قد قرع سمعی غیر مرۃ وطرق اذنی دون کرۃ ما یتراای من النزاع بین الناس والشقاق ان طائفۃ منہم زعمت ان محمد صلی اللہ علیہ وسلم الذی بعث لتمام مکارم الاخلاق قد احاط علمہ بجمیع الغیب کلیاتہ وجزئیاتہ من دون اعلام اللہ واظہارہ علیہ وافاضتہ جسکا ترجمہ فیض النعیم سے بقدر ضرورت یہ ہو (ایک فریق

کا زعم ہی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو تتمیم مکارم اخلاق کیلئے مبعوث ہوئے تھے جمیع کلیات اور جزئیات پر آپ کا علم حاوی تھا بدون اسباب کے کہ اللہ سبحانہٗ آپ کو اوسپر مطلع کرے اور آپ پر اسکا فیضان فرمادے) اوپر کی عربی عبارت مین علم ادب کا خون ناحق جو بہایا ہی اوسکا تدارک تو طفلان کافیہ خوان کر لینگے۔ ہمین ایسی تقریر و تطمیر پر دار و گیر کی کوئی ضرورت نہین ہی لیکن اتنا تو ضرور فرمادین کہ یہ طائفہ آپ کا محض خیالی ہی یا کہین اوسکا وجود خارج مین بھی قابل نمود ہو اگر ہی تو غلام محمد کی ناقص بیانی اور نہین ہے تو آپ کے کمال دیانت کی پوری نشانی ثابت ہے ہمین بہر طور رحمت اللہ علی النباش الاول کہنے مین کوئی حرج معلوم نہین ہوتا ہی ٭

پھر بھی اتنی گذارش کر دیتے ہین کہ عبدالحی صاحب کیا اگر آپ اتنی افترا پردازی نکرتے تو ابن تیمیہ حرانی یا قاضی شوکانی کی ناخوشنودی کا اندیشہ تھا یا عبدالوہاب نجدی کی عدم رضامندی کا خیال اور اب جو یہ مردانہ کام کر لیا تو اسمٰعیل دہلوی یا صدیق قنوجی کو خوش کر لیا یا خرم بلہوری کے عزیز ہو گئے حیف صد حیف جو تمکو تمہاری پاکیزہ صورت نے بھی ایسی بری سیرت سے نروکا یہ عادت آپ کے کلام کی وقعت کو نیست و نابود کرنے مین سریع الاثر اور آپ کے اعتبار کو ضایع کرنے مین پر خطر ہے ٭

مقام سورت مین کہین غلام محمد نے عام جلسہ مین کہا تھا کہ بشیرالدین درسی کتب مین سے بتلاؤن اس کتاب کا ایک صفحہ پڑھ دین تو سو روپیہ انعام دون اسکا جواب دینا چندان ضروری نہین۔ پھر بھی درگذر کیا جاوے تو صاحب موصوف کے ذہن کند ہونے کا خیال ہی لہذا معروض کہ آپ کی عام کتاب کے بدلے ہم ایک خاص کتاب کہین لیجئے حدیث کی مشکوٰۃ المصابیح پہلی کتاب ہے اوسکے پہلے باب

کی پہلی فصل کی پہلی حدیث مین جو جوآپ سے دریافت کیا جائے اوسکا جواب خواہ قاضی
سے پوچھکر ہی کیون نہو اگر آپ دیدین تو فی جواب دس روپیہ انعام ملے گا پھر جتنے
سوالات کا جواب دولاتے ہی عشرہ مبشرہ اور قاضی خان کی عبارت جو ص۲ استفتار
پر لکھی ہے وہ خود کے دعوے سے مطابق کر دو تو بیس روپیہ انعام گجراتی اور انگریزی
ترجمہ تحفۃ الہند مین قاضی خان کے حوالے سے جو مضمون نقل کیا ہو اوسکی اصل
عبارت قاضی خان مین دکھا دو تو چالیس روپیہ انعام استفتار کے ص۱ پر عزیز الرحمن
والی تائید مین قال اللہ تعالیٰ حکایۃ عن نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم لکھا ہوا ہے
اسکا مقولہ اور محل کہان ہو اسکا جوڑ لگا دو تو ساٹھ روپیہ انعام۔ استفتار کے ص۶ پر
تمہارے ایک بزرگ نے لکھا ہو کہ۔ ما قالہ المجیب اللبیب فہو فیہ مصیب۔ در شریعت محمدیہ
ثابت نہ گردید کہ آنحضرت بر تمامی علوم جمیع اشیار ماضیہ مستقبلہ جزئیہ وکلیہ اطلاع داشتند
الا ما شاء اللہ تعالیٰ کذا حررہ مولوی عبد الحی رحمہ اللہ نمقہ العبد محمد اسماعیل عفی عنہ
فی مجموعۃ الفتاوی۔ اسمین اللبیب کے کیا معنے ہین پھر مولوی اصل مین مولود نامے پاکیا
اور محمد اسماعیل کا مجموعۃ الفتاوی دنیا کے کونسے اقلیم کے کس مطبع مین کسکے اہتمام
سے چھپا ہے اگر یہ تمام بتلا دو تو اسی روپیہ انعام۔ مگر یہ انعام حاصل کرتے تو آپ کے
ناخن ہی سے نہین دانت مین سے بھی پسینہ ٹپک کر لب تلک ہی نہین سینہ کے گنجینہ
کینہ کو ڈوبا دیگا بنا برعلیہ آپ کی آسایش کی خاطر کہتے ہین کہ مکرم بنجہبا درنے اپکے
لئے دو خطاب مستطاب تجویز کئے ہین دیکھو اونکے ملفوظات مین حافظ و مولوی
غلام محمد مولویت کو خیرباد کا آخری سلام کہدو ہا فس ساب (حافظ صاحب) بنے رہو
پھر اجازت ہے کہ آپ کے حافظہ مین خلل ہو تو کسی اور حافظ سے مگر شرط یہ کہ صادق

ہوا یسے سے دریافت بھی کرلو اور جلدی سے کہڈالو کہ عزیز الرحمٰن والے اسی تائید مین اوسی جملہ کے بعد قال تعالی قل لا یعلم الغیب الا اللہ یہ آیت تمام کلام مجید مین کس پارہ اور کونسی سورت مین واقع ہو تم تو ہنین مگر تمہارے باپ حافظ صادق بھی تبلائین تو توبھیہ لیجاؤ سو روپیہ انعام صاحب نصرۃ النعیم سے بھی کہدو آپ کی کتاب کے صفحہ پر زعمت ان محمد صلی اللہ علیہ وسلم تحریر فرمایا ہے اور غلط نامہ مین سکوت کیا ہی لہذا اسکا کوئی قاعدہ متفق علیہا کتب نحو مین دکھلادو تو آپ کو بھی سو روپیہ تو ہنین مگر ترکیب والی مایۃ عامل کا ایک نسخہ انعام فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارۃ اعدت للکافرین وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد خاتم الانبیاء وسید المرسلین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

فتوای فاضل اجل صاحب تصانیف کثیرہ باہرہ و تالیفات شہیرہ زاہرہ

مجدد مائۃ حاضرہ جناب مولانا مولوی محمد احمد رضا خان صاحب بریلوی

دام بالفیض القوی مسمی بنام تاریخی

# انباء المصطفی بحال سر و اخفی

۱۳۱۸

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مسئلہ از دہلی چاندنی چوک موتی بازار مرسلہ بعض علماے اہلسنت ۲۱ ربیع الاول شریف ۱۳۱۸ھ حضرات علمار کرام اہل سنت اس مسئلہ مین کیا فرماتی ہین کہ زید سلمہ دعوی کرتا ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو حق تعالی نے علم غیب عطا فرمایا ہی دنیا مین جو کچھ ہوا اور ہوگا حتی کہ بدء الخلق سی لیکر دوزخ و جنت مین داخل ہونے تک کا تمام حال اور اپنی امت کا خیر و شر بالتفصیل جانتے ہین اور جمیع اولین و آخرین کو اسطرح ملاحظہ فرماتی ہین جسطرح اپنی کف دست مبارک کو اور اس دعوے کی ثبوت مین آیات و احادیث و اقوال علما پیش کرتا ہی بکر اس عقیدہ کو شرک و کفر کہتا ہی اور بکمال درشتی دعوی کرتا ہی کہ حضور سرور عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کچھ نہین جانتی تھی کہ انکو اپنی خاتمہ کا حال بھی معلوم نہ تہا اور اپنی اس دعوی کی اثبات مین تقویۃ الایمان کی عبارتین پیش کرتا ہی اور کہتا ہی کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم کی نسبت یہ عقیدہ کہ آپکو علم ذاتی تہا خواہ یہ کہ خدا نے عطا فرمایا تہا دونون طرح شرک ہی اب علماء ربانی کی جناب مین التماس ہی کہ ان دونون مین کون بر سر حق موافق

زید سے مراد جناب مولانا مولوی ... صاحب لکھنوی ... عفی عنہ

عقیدہ سلف صالح اور کون بد مذہب و جہنمی ہے نیز عمرو کا دعوی ہے کہ شیطان کا علم معاذ اللہ حضور سرور عالم
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے علم سے زیادہ ہے اور اسکا گنگوہی مرشد اپنی کتاب براہین قاطعہ کے صفحہ ۴۷ پر اسکا
بیان یوں لکھتا ہے کہ شیطان کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کی کونسی نص قطعی ہے
اس شخص کی نسبت کیا حکم ہے بینوا توجروا

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللھم لک الحمد سرمدا صل وسلم وبارک علی من علمتہ الغیب نزھتہ من کل عیب
وعلی آلہ وصحبہ ابدا رب انی اعوذ بک من ھمزات الشیطین واعوذ بک رب ان یحضرون
زید کا قول حق وصحیح اور بکر کا زعم مردود وقبیح ہے بیشک حضرت عزت عزت عظمتہ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالی
علیہ وسلم کو تمامی اولین وآخرین کا علم عطا فرمایا شرق تا غرب عرش تا فرش سب انہیں دکھایا ملکوت السموات
والارض کا شاہد بنایا روز اول سے آخر تک کا سب ماکان ومایکون انہیں بتایا اشیاء مذکورہ سے کوئی ذرہ حضور
کے علم سے باہر نہ رہا علم عظیم حبیب کریم علیہ افضل الصلوۃ والتسلیم ان سب کو محیط ہوا نہ صرف اجمالا بلکہ صغیر وکبیر ہر
رطب ویابس جو پتا گرتا ہے زمین کی اندھیریوں میں جو دانہ کہیں پڑا ہے سب کو جدا جدا تفصیلا جان لیا وللہ الحمد
حمدا کثیرا بلکہ یہ جو کچھ بیان ہوا ہرگز ہرگز محمد رسول اللہ کا پورا علم نہیں صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وعلی آلہ وصحبہ اجمعین
بلکہ علم حضور سے ایک چھوٹا حصہ ہے ہنوز احاطہ علم محمدی میں وہ ہزار در ہزار بیحد وبیکنار سمندر لہرا رہے ہیں جنکی
حقیقت کو وہ جانیں یا انکا عطا کرنیوالا انکا مالک ومولی جل وعلا والحمد للہ العلی الاعلی کتب حدیث وتصانیف
علمای قدیم وحدیث میں اسکے دلائل کا بسط شافی وبیان وافی ہے اور اگر کچھ نہ ہو تو بحمد اللہ قرآن عظیم خود شاہد
عدل وحکم فصل ہے قال اللہ تعالی ونزلنا علیک الکتب تبیانا لکل شئ وھدی ورحمۃ وبشری
للمسلمین اتاری ہم نے تم پر کتاب جو ہر چیز کا روشن بیان ہے اور مسلمانوں کے لئے ہدایت ورحمت وبشارت وقال تعالی
ما کان حدیثا یفتری ولکن تصدیق الذی بین یدیہ وتفصیل کل شئ قرآن وہ بات نہیں
جو بنائی جائے بلکہ اگلی کتابوں کی تصدیق ہے اور ہر شے کا صاف جدا جدا بیان وقال اللہ تعالی ما فرطنا فی
الکتاب من شئ ہم نے کتاب میں کوئی چیز اٹھا نہ رکھی **اقول** وباللہ التوفیق جب فرقان مجید ہر شے کا بیان ہے
اور بیان بھی کیسا روشن اور روشن بھی کس درجہ کا مفصل اور اہلسنت کے مذہب میں ہر شے ہر موجود کو کہتے ہیں

تو عرش تا فرش تمام کائنات جملہ موجودات اس بیان کے احاطے مین داخل ہین اور منجملہ موجودات کتابت لوح محفوظ
بھی ہے تو بالضرورۃ یہ بیانات محیطہ اوسکے مکتوبات کو بھی بالتفصیل شامل ہوئے اب یہ بھی قرآن عظیم ہی سے پوچھ دیکھیے
کہ لوح محفوظ مین کیا کیا لکھا ہے قال اللہ تعالیٰ وکل صغیر وکبیر مستطر ہر چھوٹی بڑی چیز سب کچھ لکھی ہوئی
ہے وقال اللہ تعالیٰ وکل شیئٍ احصینٰہ فی امام مبین ہر شے ہمنے ایک روشن پیشوا مین جمع فرما دی ہے وقال
اللہ تعالیٰ ولا حبۃ فی ظلمٰت الارض ولا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین کوئی دانہ نہین زمین
کی اندھیریون مین اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک مگر یہ کہ سب ایک روشن کتاب مین لکھا ہوا ہے اور اصول مین مبرہن
ہو چکا کہ نکرہ حیز نفی مین مفید عموم ہے اور لفظ کل تو ایسا عام ہے کہ کبھی خاص ہوکر مستعمل ہی نہین ہوتا اور عام
افادہ استغراق مین قطعی ہے اور نصوص ہمیشہ ظاہر پر محمول رہینگے بے دلیل شرعی تخصیص وتاویل کی اجازت نہین
ورنہ شریعت سے امان اوٹھ جائے نہ حدیث آحاد اگرچہ کیسے ہی اعلیٰ درجے کی صحیح ہو عموم قرآن کی تخصیص کرسکے بلکہ اوسکے
حضور مضمحل ہوجائیگی بلکہ تخصیص متراخی نسخ ہے اور اخبار کا نسخ ناممکن اور تخصیص عقلی عام کو قطعیت سے
نازل نہین کرتی نہ اوسکے اعتماد پر کسی ظنی سے تخصیص ہوسکے تو بحمد اللہ تعالیٰ کیسی نص صریح قطعی سے روشن ہوا کہ
ہمارے حضور صاحب قرآن صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وبارک وسلم کو اللہ تعالیٰ عز وجل نے تمام موجودات
جملہ ما کان وما یکون الی یوم القیمۃ جمیع مندرجات لوح محفوظ کا علم دیا اور شرق وغرب وسما وارض وعرش وفرش
مین کوئی ذرہ حضور کے علم سے باہر نہ رہا وللہ الحجۃ السامیۃ اور جب کہ یہ علم قرآن عظیم کے تبیاناً لکل شیئٍ ہونے
نے دیا اور پر ظاہر کہ یہ وصف تمام کلام مجید کا ہے نہ ہر آیت یا سورت کا تو نزول جمیع قرآن شریف سے پہلے اگر بعض انبیا
علیہم الصلاۃ والسلام کی نسبت ارشاد ہو لم نقصص علیک یا منافقین کے باب مین فرمایا جائے لا تعلمہم
ہرگز ان آیات کے منافی اور احاطہ علم مصطفوی کا نافی نہین الحمد للہ طائفہ تالفہ وہابیہ جس قدر قصص وروایات
واخبار وحکایات علم عظیم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے گھٹانے کو آیات قطعیہ قرآنیہ کے مقابل پیش کرتا ہے سبکا
جواب دہن دوز وفتن سوز انھین دو فقرون مین ہو گیا وہ دو حال سے خالی نہین یا تو اون قصص کی تاریخ معلوم
ہوگی یا نہین اگر نہین تو اون سے استناد جہل مبین کہ جب تاریخ مجہول تو اونکا تمامی نزول قرآن سے پہلے ہونا معقول
اور اگر ہان تو وہ دو حال سے خالی نہین یا وہ تاریخ تمامی نزول سے پہلے کی ہوگی یا بعد کی بر تقدیر اول مقام سے محض
بیگانہ اور مستدل نہ صرف جاہل بلکہ دیوانہ بر تقدیر ثانی اگر مدعا کے مخالف مین نص صریح ہو تو استناد محض خبط
الفتاد — مخالفین جو کچھ پیش کرتے ہین سب انھین اقسام کی ہین ان آیات کے خلاف یا اصلا ایک دلیل صحیح صریح

قطعی الافادہ نہیں دکھا سکتے اور اگر بفرض غلط تسلیم ہی کریں تو ایک ہی جواب جامع و نافع و نافی و قامع سب کے
لئے شافی و کافی کہ عموم آیات قطعیہ قرآنیہ کی مخالفت میں اخبار آحاد سے استناد محض ہرزہ بافی۔ میں اس مطلب پر تصریحات
ائمہ اصول سے احتجاج کروں اس سے یہی بہتر کہ خود نجدیہ زمانہ کے انہیں گنگوہی پیشوا کی شہادت دوں ع
مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری۔ نصوص قطعیہ قرآن عظیم کے خلاف پر احادیث آحاد کا سننا جانا بالائے
طاق یہ بزرگوار صاف تصریح کرتے ہیں کہ یہاں خبر واحد سے استدلال ہی جائز نہیں نہ اصلا اوسپر التفات ہو سکے
اسی براہین قاطعہ لما امر اللہ بہ ان یوصل میں اسی مسئلہ علم غیب کی تقریر مہمل و مختل میں اپنے اور اپنے
تمام طائفے کے باوا نہیں تیشہ زنی کو یوں لکھتے ہیں عقائد مسائل قیاسی نہیں کہ قیاس سے ثابت ہو جائیں بلکہ
قطعی ہیں قطعیات نصوص سے ثابت ہوتے ہیں کہ خبر واحد بھی یہاں مفید نہیں لہذا اوسکا اثبات اوسوقت
قابل التفات ہو کہ قطعیات سے اوسکو ثابت کرے نیز صفحہ ۸۱ پر لکھا اعتقادات میں قطعیات کا اعتبار ہوتا ہے نہ ظنیات
صحاح کا ص ۸۹ پر کہا آحاد صحاح بھی معتبر نہیں چنانچہ فن اصول میں مبرہن ہو چکا ہے بحمدہ مناظرہ تو انہیں دو حرفوں
میں ختم ہو گیا ہاں وہاں تمام نجدیہ دہلوی و گنگوہی و جنگلی و کوہی سب کو دعوت عام ہے اجمعوا
شرکاءکم جمیع ذریت سب اکٹھے ہو کر ایک آیت قطعی الدلالۃ یا ایک حدیث یقینی الافادۃ چھانٹ لائیں جس سے صاف
صریح طور پر ثابت ہو کہ تمامی نزول قرآن عظیم کے بعد بھی اشیاء مذکورہ ماکان ومایکون سے فلاں امر حضور اقدس
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم پر مخفی رہا جسکا علم حضور کو دیا ہی نہ گیا فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاعلموا ان اللہ لا
یہدی کید الخائنین اگر ایسا نص نہ لا سکو اور ہم کہے دیتے ہیں کہ ہرگز نہ لا سکو گے تو خوب جان لو کہ اللہ راہ
نہیں دیتا دغابازوں کے مکر کو والحمد للہ رب العالمین طرہ یہ کہ یہی گنگوہی بہادر خود ہی اوسی صفحہ میں دو ہی
سطر بعد اپنے مدعای باطل کی سند میں لکھتے ہیں خود فخر عالم علیہ السلام فرماتے ہیں واللہ لا ادری ما یفعل
بی ولا بکم الحدیث اور شیخ عبد الحق روایت کرتے ہیں کہ مجھکو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں قطع نظر اس سے کہ حدیث
اول خود آحاد ہے بسلیم الحواس کو سند لانی تھی تو وہ مضمون تو خود آیت میں تھا اور قطع نظر اس سے کہ اس آیت و حدیث
کے کیا معنی ہیں اور قطع نظر اس سے کہ یہ کس وقت کے ارشاد ہیں اور قطع نظر اس سے کہ خود قرآن عظیم و احادیث صحیحہ
صحیح بخاری و صحیح مسلم میں اسکا ناسخ موجود کہ جب آیۂ کریمہ لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما
تأخر اتری یعنی تاکہ اللہ بخشدے تمہارے واسطے سے سب اگلے پچھلے گناہ صحابہ نے عرض کی ھنیئا لک یا رسول اللہ
لقد بین اللہ لک ماذا یفعل بک فماذا یفعل بنا یا رسول اللہ حضور کو مبارک ہو خدا کی قسم اللہ عزوجل

نے یہ تو صاف بیان فرما دیا کہ حضور کے ساتھ کیا کریگا اب یہ رہا کہ ہمارے ساتھ کیا کریگا اسپر آیت اوتری لیدخل المومنین (الی قولہ تعالیٰ) فوزاً عظیماً تاکہ داخل کرے اللہ ایمان والے مردون اور ایمان والی عورتونکو باغون مین جنکے نیچے نہرین بہتین ہمیشہ رہین اونمین اور مٹادے اونسے اونکے گناہ اور یہ اللہ کے یہان بڑی مراد پانا ہے یہ آیات اور اونکے امثال بےنظیر اور یہ حدیث جلیل شہیر ایسونکو کیون سوجھائی دیتین ان سب سے قطع نظر دل چھیننے والی ادا تو یہ ہے کہ شیخ عبدالحق روایت کرتے ہین الی آخرہ قطع نظر اس سے کہ ملاجی کو ہنوز روایت و حکایت مین تمیز نہین اس بے اصل حکایت سے استناد اور شیخ محقق قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز کیطرف اسناد کیسی جرأت و وقاحت ہے شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے مدارج شریف مین یون فرمایا ہے اینجا اشکال می آرند کہ در بعض روایات آمدہ است کہ گفت آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من بندہ ام نمیدانم آنچہ درپس این دیوارست جوابش آنست کہ این سخن اصلے ندارد و روایت بدان صحیح نشدہ است کیون ملاجی کچہ آنکھین کھلین ایسا ہی لاتقربوا الصلوٰۃ پر عمل کروگے تو خوب چین سے رہوگے ع اوس آنکھ سے ڈرئیے جو خدا سے نہ ڈرے آنکھ۔ امام ابن حجر عسقلانی فرماتے ہین لااصل لہ یہ حکایت محض بے اصل ہے امام ابن حجر مکی نے افضل القری مین فرمایا لم یعرف لہ سند اسکی کوئی سند نہ پہچانی گئی۔ افسوس اوسی مونھ سے مقام مقام اعتقادیات بتانا احادیث صحاح ہی نامقبول ٹھہرانا اوسی مونھ مین نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم عظیم گھٹانیکو ایسی بے اصل حکایت سے سند لانا اور طمع کاری کیلئے شیخ محقق کا نام لکھہ جانا جو صراحۃً فرمارہے ہین کہ اس حکایت کی جڑ نہ بنیاد آپ اسکے سوا کیا ہے کہ ایسون کی داد نہ فریاد اللہ اللہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مناقب عظیمہ تو باب فضائل سے نکلواکر اوس تنگنا مین داخل کرائین تاکہ صحیحین بخاری ومسلم کی حدیثین بھی مردود بنائین اور حضور کی تنقیص شان مین یہ فراخی دکھائین کہ بے اصل معمولی بے سند منقول سب سما جائین ع حال ایمان کا معلوم ہے بس جانیدو۔ بالجملہ بحمد اللہ تعالیٰ زید سنی حفظہ اللہ کا دعوی آیات قطعیہ قرآنیہ سے ایسے جلیل وجمیل طور پر ثابت جسمین اصلا مجال دم زدن نہین اگر یہان کوئی دلیل ظنی تخصیص عام پر قایم بھی ہوتی تو عموم قطعی قرآن عظیم کے حضور مضمحل ہوجاتی نہ کہ صحیح بخاری وصحیح مسلم وغیرہما صحاح وسنن ومسانید ومعاجیم کی احادیث صریحہ صحیحہ کثیرہ شہیرہ اس عموم واطلاق کی اور تاکید وتائید فرما رہی ہین صحیحین بخاری ومسلم مین حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے قام فینا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مقاما ما ترک شیئا یکون فی مقامہ ذلک الی قیام الساعۃ الاحدث بہ حفظہ من حفظہ ونسیہ من نسیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے

ایکبار ہم مین کھڑے ہوکر جب سے قیامت تک جو کچھ ہونیوالا تہا سب بیان فرمادیا کوئی چیز نہ چھوڑی جسے یاد رہا یاد رہا
جو بہول گیا بہول گیا یہی مضمون احمد نے مسند بخاری نے تاریخ طبرانی نے کبیر مین حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ
تعالی عنہ سے روایت کیا **صحیح بخاری** شریف مین حضرت امیر المومنین **عمر فاروق اعظم** رضی اللہ تعالی عنہ سے
ہے قام فینا النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم مقاما فاخبرنا عن بدء الخلق حتی دخل اہل الجنۃ
منازلہم واہل النار منازلہم حفظ ذلک من حفظہ ونسیہ من نسیہ ایکبار سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ
وسلم نے ہم مین کھڑے ہوکر ابتداے آفرینش سے لیکر جنتیونکے جنت ودوزخیونکے دوزخ جانے تک کا حال ہمسے بیان فرمادیا
یاد رکھا جسنے یاد رکھا اور بہول گیا جو بہول گیا **صحیح مسلم** شریف مین حضرت **عمرو ابن اخطب انصاری** رضی اللہ
تعالی عنہ سے ہے ایکدن رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے نماز فجر کے بعد غروب آفتاب تک خطبہ فرمایا بیچمین ظہر
وعصر کی نمازونکے سوا کچھ کام نہ کیا فاخبرنا بما ہو کائن الی یوم القیمۃ فاعلمنا احفظنا اوسمین سب کچھ
ہمسے بیان فرمادیا جو کچھ قیامت تک ہونیوالا تہا ہم مین زیادہ علم اوسے ہے جسے زیادہ یاد رہا **جامع ترمذی** شریف
وغیرہ کتب کثیرہ ائمہ حدیث مین باسانید عدیدہ وطرق متنوعہ دس صحابہ کرام رضی اللہ تعالی عنہم سے ہے اور
یہ حدیث ترمذی کی معاذ بن جبل رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا فرأیتہ
عزوجل وضع کفہ بین کتفی فوجدت بردانا ملہ بین ثدیی فتجلی لی کل شیء وعرفت مین نے
اپنے رب عزوجل کو دیکھا اوسنے اپنا دست قدرت میری پشت پر رکھا کہ میرے سینے مین اوسکی ٹھنڈک محسوس ہوئی
اوسیوقت ہر چیز مجھپر روشن ہوگئی اور مین نے سب کچھ پہچان لیا امام **ترمذی** فرماتے ہین ہذا حدیث حسن
صحیح سألت محمد بن اسمعیل عن ہذا الحدیث فقال صحیح یہ حدیث حسن صحیح ہے مین نے
امام بخاری سے اسکا حال پوچھا فرمایا صحیح ہے **اوسیمین** حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے آئی
معراج منامی کے بیان مین ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا فعلمت ما فی السموت والارض
جو کچھ آسمانون اور زمین مین ہے سب میرے علم مین آگیا شیخ محقق رحمۃ اللہ تعالی **شرح مشکوۃ** مین اس حدیث

کے نیچے فرماتے ہین پس دانستم ہرچہ در آسمانہا وہرچہ در زمینہا بود عبارت است از حصول تمامہ علوم جزوی وکلی و

واحاطہ آن امام احمد مسند اور ابن سعد طبقات اور طبرانی معجم مین بسند صحیح حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ
تعالی عنہ اور ابو یعلی وابن منیع وطبرانی حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی لقد ترکنا رسول
اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وما یحرک طائر جناحیہ فی السماء الا ذکر لنا منہ علما نبی صلی اللہ

علیہ وسلم نے ہمین اس حال پر چھوڑا کہ ہوا مین کوئی پرندہ پر مارنیوالا ایسا نہین جسکا علم حضور نے ہمارے سامنے
بیان نفرما دیا ہو نسیم الریاض شرح شفای قاضی عیاض و شرح زرقانی للمواہب مین ہے ہذا
تمثیل لبیان کل شیٔ تفصیلا تارۃ واجمالا اخری یہ ایک امثال دی ہے اسکی کہ نبی صلی اللہ تعالی علیہ
وسلم نے ہر چیز بیان فرما دی کبھی تفصیلاً کبھی اجمالاً مواہب امام احمد قسطلانی مین ہے ولاشک ان اللہ
تعالی قد اطلعہ علی ازید من ذلک والقی علیہ علم الاولین والآخرین کچھ شک نہین کہ اللہ تعالے
نے حضور کو اس سے بھی زیادہ علم دیا اور تمام اگلون پچھلون کا علم حضور پر القا کیا صلی اللہ تعالی علیہ وسلم - طبرانی
معجم کبیر اور نعیم بن حماد کتاب الفتن اور ابو نعیم حلیہ مین حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالی عنہما سے راوی
رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین ان اللہ قد رفع لی الدنیا فانا انظر الیہا والی ما ہو کائن
فیہا الی یوم القیمۃ کانما انظر الی کفی ہذہ جلیانا من اللہ جلاہ لنبیہ کما جلاہ للنبیین
من قبلہ بیشک اللہ عزوجل نے میرے سامنے دنیا اوٹھا لی ہے تو مین اوسے اور جو کچھ اوسمین قیامت تک
ہونیوالا ہے سبکو ایسا دیکھ رہا ہون جیسے اپنی اس ہتھیلی کو دیکھتا ہون اوس روشنی کے سبب جو اللہ نے اپنے نبی کیلئے
روشن فرمائی جیسے مجھ سے پہلے انبیا کیلئے روشن کی تھی صلی اللہ تعالی علیہ وعلیہم وسلم اس حدیث سے روشن کہ سموات و
ارض اور جو کچھ اونمین ہے اور جو کچھ قیامت تک ہوگا اس سب کا علم اگلے انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کو بھی عطا ہوا
اور حضرت عزت عز جلالہ نے اُس تمام ماکان ومایکون کو اپنے اون محبوبون کے پیش نظر فرما دیا مثلاً شرق سے غرب تک سماک
سے سمک تک ارض سے فلک تک اسوقت جو کچھ ہو رہا ہے سیدنا ابراہیم خلیل جلیل علیہ الصلاۃ والتسلیم ہزارہا برس
پہلے اوس سبکو ایسا دیکھ رہے تھے گویا اسوقت ہر جگہ موجود ہین ایمانی نگاہ مین نہ یہ قدرت الٰہی پر دشوار نہ عزت و
وجاہت انبیا کے مقابل بسیار مگر وہابی بیچارے جنکے یہان خدائی کی حقیقت اتنی ہو کہ ایک پیڑ کے پتے گن دے وہ آپ
ہی ان حدیثون کو شرک اکبر کہا چاہین اور جو ائمہ کرام و علمای اعلام انسے سندین لاتے انھین مقبول و مسلم رکھتے
آئے جیسے امام خاتم الحفاظ جلال الملۃ والدین سیوطی مصنف خصائص کبری و امام شہاب احمد محمد خطیب
قسطلانی صاحب مواہب لدنیہ و امام ابو الفضل شہاب ابن حجر مکی ہیتمی شارح ہمزیہ و علامہ شہاب احمد مصری
خفاجی صاحب نسیم الریاض شرح شفای قاضی عیاض و علامہ محمد بن عبد الباقی زرقانی شارح مواہب وغیرہم
رحمہم اللہ تعالی اونھین مشرک نہ کہین تو اپنی گھر توحید کیونکر نباہین والعیاذ باللہ رب العالمین صحیح مسلم مسند
امام احمد و سنن ابن ماجہ مین ابوذر رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین -

